یہ بھی دل میں ذکی آئی باغ مضامیں کی ہوا
کہ لگا ہول سے برستا لگا تماشا اوترا

چل بسے اہل جنوں خالی بیاباں ہو گیا
جا بجا الجھا ہوا کانٹوں میں داماں رہ گیا

بے کسی کے لطف اٹھے جو غضب میں یار آیا
ملی جو بوسہ پہ گالی تو اور پیار آیا

جنوں کے ساتھ ہیں کوچۂ زلف جاناں کے
ادھر ادھر دل گم گشتہ کو پکار آیا

نگاہ دیکھیے برگشتگی نصیبوں کی
کہ انتظار میں ہم مر گئے تو یار آیا

ہوائے غم سے ہوئے تازہ دل میں داغ کہن
یہ گل کھلے کہ یہاں موسم بہار آیا

شفق عیاں ہے جو صبح شب فراق کی
نظر میں خون ہوا لطف انتظار آیا

جو زرد پوش کوئی رشک آفتاب آیا
شکستہ رنگی مہتاب کو حجاب آیا

گر یہی دل ہے تو ہوتی ہے تمنا کیا کیا
یہی آنکھیں ہیں تو دیکھیں گے تماشا کیا کیا

جلوۂ حسن بتاں شورش خونابہ فشاں
موجزن چشم کے کوزے میں ہے دریا کیا کیا

صورتیں دیدہ و دل سے تو نمایاں ہیں ہوس
دیکھیں اب ٹوٹ کے ہوں ساغر و مینا کیا کیا

کر دئے داغ نہاں رنگ کی زردی نے عیاں
حال پوشیدہ ہوئے آہ سے پیدا کیا کیا

حاشۂ مند سخن اب تک ہے عالم میں [illegible] کی
دیکھیے آگے زمانے میں ہو چرچا کیا کیا

دیوانہ اس گلی میں دل زار ہو گیا
سایہ پری کا سایۂ دیوار ہو گیا

قامت سے دلبر کی قیامت ہوئی بپا
فتنہ خرام ناز سے بیدار ہو گیا

تاریک شب میں جلوۂ رخ یار نے کیا
مشعل کا کام آتش دیدار نے کیا

پھر لائیں دل کو جوش پر اب گرم جوشیاں
سودا جو تازہ گرمی بازار نے کیا

ثابت بنا ہے صبح بنا گوش نے کہ ہے
بجلی کو برق جلوۂ رخسار نے کیا

فضل و کرم ہے اس کے بہنگام بازپرس
کیا وجد بندگان گنہگار نے کیا

پرساں حال کچھ نہ ہوئے حیف ہم صفیر
نالہ ہزار رنج گرفتار نے کیا

جو خط میں نام کو سوز نہاں عیاں ہوتا
تو جائے نقش نگیں داغ کا نشان ہوتا

[illegible] تازہ
اٹک کے چھوٹتے تو ایسا مزا کہاں ہوتا

شب وصال نہ تڑپا یہ دل تو خوب ہوا
کہ ہم تو جان سے جاتے وہ بدگماں ہوتا

کبھی تو دن یہ ہمیں بھی نصیب ہو یارب ۔ کہ دل سے دوست ہمارا حبیب ہو یارب
زباں حال سے وحشت میں شور ہو کب تک ۔ کوئی تو اپنے سخن کا مجیب ہو یارب
یہ آرزو ہے کہ اس سے کروں میں رفع حجاب ۔ کبھی جو ناز سے ہیں وہ دلفریب ہو یارب
عطا کیا اپنے کرم سے وہ خاطر ہموار ۔ کہ ایک حال فراز و نشیب ہو یارب
شب فراق میں ہر دم یہ ہے دعائے ذکی ۔ وصال وصل صنم میں نصیب ہو یارب

دل ہے فروغ آتش دیدار کا سبب ۔ میں ہوں کسی کی گرمی بازار کا سبب
آنکھیں چرا کے شرم سے نیچی نگاہ کی ۔ سمجھے وہ حیرت دل بیمار کا سبب
آتا ہے ننگ اسکو محبت کے نام سے ۔ اے دل یہی ہوا غضب یار کا سبب
بیمار چشم یار سے معلوم کیجئے ۔ مجھسے نہ پوچھیے مرے آزار کا سبب
حسن سخن سے رمز یہ پائی کہ اے ذکی ۔ خوبوں کا عشق خوبی اشعار کا سبب

آشکار ہے لب ساقی سے پیمانے کی بات ۔ انکھڑیاں متوالیاں کہتی ہیں میخانے کی بات
طور پر کیوں اشتیاق جلوہ دیدار ہے ۔ یاد ہوگی وادی ایمن کی ویرانے کی بات
تم کہو قصہ ہمارا بزم حسن و عشق میں ۔ گل کہے روداد بلبل شمع پروانے کی بات
ہم اکیلے روتے ہیں ہر ہم ہوئی بزم نشاط ۔ حسرت اے شمع سحر ہے یہ تو مرجانیکی بات
غمزہ خونریز نے پیدا کیا دل سے تپاک ۔ سیکھکر برق تبسم سے تڑپ جانیکی بات
ہر گل نورستہ کا دل خون ہوتا ہے ذکی ۔ سنکے بلبل کی زباں سے اپنے غم کھانیکی بات

ہاتھ سے چھوڑوں نہ شب بھر دامن گیسوئے دوست ۔ تا سحر آنکھوں سے دیکھوں آفتاب روئے دوست
ہو گئی برباد شاید واں ہماری مشت خاک ۔ کچھ غبار آلودہ آتی ہے نسیم کوئے دوست
خاک ہونے سے مرے ہے اسکی خاطر پر غبار ۔ عکس دل ہے جلوہ گر آئینہ سے پہلوئے دوست
زخم دل کی شکل چشم منتظر ہی دیکھیے ۔ اور کیا کیا گل کھلائے نرگس جادوئے دوست
طاق نسیاں پر اسے کیونکر کوئی رکھے ذکی ۔ مطلع دیواں اگر ہو مطلع ابروئے دوست

آشفتگی ہے مرغ چمن کی سخن میں آج ۔ ہے طرہ بہار پریشاں چمن میں آج
یاد آگئی بہار جو دیرینہ عشق کی ۔ شعلے ہزار اٹھے مرے داغ کہن میں آج

کس جگر سوزی سے داغ عشق ملتا ہے ذکی
گیا گریباں چاک ہوتے ہیں چھاتی پہ

شمع دلسوز نے گل کہائے ہیں پروانے پر
مر گئی ہو عاشق جانباز کے جل جانے پر

ہوئے ساقی سے خجل ادہری کم ظرفی دل
بوسۂ لب کی طلب پیتے ہی پیمانے پر

اب یہ سوچے کہ بناوٹ کی لگاوٹ تھی بخیے
مدتوں ہولے رہے ہم ترے یارانے پر

داغ ہوتا ہی ای غم سے دل زار کہ ہائے
شمع ہنس دیتی ہے پروانے کے جل جانے پر

کہہ گیا عرصۂ صحبت اب وہ مزا دور گیا
جان کیوں شمع سحر دیتی ہے پروانے پر

قسمت نے کیا پھر بھی گرفتار اڑا کر
صیاد نے چھوڑا ہمیں سو بار اڑا کر

اس شوخ جفاکار کی معشوق نگاہیں تو
لیجاتی ہیں آنکھوں میں دل زار اڑا کر

جہپکانے لگی برق بھی سوچ کی نظر کو
انداز نگاہ بہت خونخوار اڑا کر

معنی ہی جو بیگانہ ذکی اپنے سخن میں
مضمون لیے جاتے ہیں اغیار اڑا کر

غش ہے نگاہ شوخئ انداز ناز پر
جی لوٹتا ہے غمزۂ عاشق نواز پر

گر ہے روش یہی تو قیامت بپا ہوئی
پھبتا ہے تو ٹھہرے جان نیاز پر

مژگاں کی ہو قلم سے جمال بہار کی
کھینچیں شبیہ دیدۂ نظارہ باز پر

ہم دل پہ کھینچتے ہیں وہ کا غذیہ شکل دوست
ہم ہیں حقیقتوں پہ تو مانی مجاز پر

دل کو ہو اشتیاق تماشا تو کیجئے
فرمائشیں زمانۂ نیرنگ ساز پر

مضمون سوز دل کا اثر دیکھنا ذکی
خوں ہے زبان خامۂ معنی طراز پر

پامال غم کی اس کف پا کو نہ ہو خبر
دل خون ہو اور رنگ حنا کو نہ ہو خبر

چوری سے بوسہ لیجئے پلے نگار کا
اس رنگ سے کہ دزد حنا کو نہ ہو خبر

پردے میں آنکھ لڑتی ہے اس شوخ سے
پر ڈر یہ ہے کہ شرم و حیا کو نہ ہو خبر

دل بستگان الفت صیاد ہیں اسیر
یارب کہیں چمن کی ہوا کو نہ ہو خبر

پنہاں شمیم گل کو اڑا لائیے ذکی
اس رنگ سے کہ باد صبا کو نہ ہو خبر

دیکھے جو صفائے لب تقریر کے انداز
آئینہ ہوتے جوہر شمشیر کے انداز

حیرت زدہ آنکھوں میں جو اشک شفق میں
ہیں پتلی نظر شفقۂ تصویر کے انداز

تعظیم کے پردے میں بناتے ہیں سبھی آپ
میں خوب سمجھتا ہوں یہ توقیر کے انداز

کی دیر جو آنے میں تو رہا محو تماشا ہو
ہم پا گئے قاصد تری تاخیر کے انداز

باتوں میں لگا لینے کے ہیں خوب ڈھب یاد
سمجھا میں ذکی آپ کی تقریر کے انداز

جلوہ گر صبح کا تارا ہے شب تار کے پاس
وہ در گوش ہے یا طرۂ طرار کے پاس

سامنے یار کے کیا جائیے خالی ہاتھوں
اب تو دل بھی نہ رہا شایق دیدار کے پاس

برق جانسوز ہے اے شوخ تری گرمی حسن
خون ہوئی جا کے نگہ شعلہ رخسار کے پاس

عالم نور تصور کا تماشا ہے ذکی
عمر گزری ہے جو خوبان طرحدار کے پاس

نالہ ہے جوش پر دل آزردہ جاں خموش
مہماں تو گرم شکوہ ہے اور میزباں خموش

اشکوں کے ساتھ آہ نکلتی ہے بے صدا
ہوتا ہے رنگ قافلۂ بے نشاں خموش

مجنون ناتواں کو نہیں تاب انتظار
نالہ ہے لاگ پر جرس کارواں خموش

استاد عشق طوطی دل ہے یہ حرف زن
اور ہیں ہم آئینہ کی طرح درمیاں خموش

طرز سخن سے لطف اٹھاتے ہیں یاد ذکی
محفل میں بیٹھتے ہیں کہیں نکتہ داں خموش

تیز ہو شعلہ زبانی سے دہن میں آتش
پھونک دے شعلہ آواز سخن میں آتش

داغ دل یار ازل ہے جگر افگاروں کو
ساتھ لایا گل نو رستہ کفن میں آتش

سرخی پان سے ہوئی پھر تبسم کی بہار
اور بھڑکی چمن برق یمن میں آتش

ظاہرا شعلہ نشاں ہیں سخن گرم ذکی
جوں حنا رہتی ہے پنہاں مرے تن میں آتش

وہ سرخ پوش کرے جب اٹھا کے دامن رقص
مزے میں آ کے دکھائی بہار گلشن رقص

ہے گفتگو میں یار کی تکرار سے غرض
انکار سے نہ کام نہ اقرار سے غرض

بیتاب غم کو ہے سر سودائے انتظار
محشر سے کچھ نہ وعدۂ دیدار سے غرض

صحرا میں دیکھتا ہوں تماشائے لالہ زار
یہ آبلوں کو ہے خلش خار سے غرض

جیت کر تیغ ادا سے بت بے پیر سے شرط
خندۂ زخم کرے برق کی شمشیر سے شرط

سرمۂ چشم غزالاں ہوئی گرد صحرا
خاک مجنوں نے بدی ہے مرے نخچیر سے شرط

جلوہ آرا ہو فروغ دل سوزاں تو ذکی
جوہر طبع کرے جوہر شمشیر سے شرط

خیال اسکے دل میں ہمارا نہ گذرا
سدا اپنے جی سے گذرتے رہے ہم
ذکی تذکرہ شب جو تھا رہا صبح فا کا
تو دلکو بہت یاد کرتے رہے ہم

دل تڑپ جائے کنارے جو ہوں یاد دیتے ہم
پھر آجائے جو غافل ہوں تری یاد دیے ہم
رنج و راحت سے عدم میں کبھی آگاہ نہ تھے
لیجئے تازہ مزہ عالم ایجاد سے ہم
ہم صفیر انکو مبارک ہو تماشائے بہار
گل کھلاتے ہیں قفس میں لب فریاد سے ہم
جبر قافلہ گم شدہ ہم سے پوچھو
چلے آتے ہیں ابھی دشت غم آباد سے ہم
کوئی ہم درد کی عالم فرقت میں نہیں
کیونکر الفت نہ کریں پھر دل ناشاد سے ہم

کس شوق سے رہتے ہیں غم عشق سے با ہم
کیا دل کے تڑپنے کا اٹھاتے ہیں مزا ہم
باطن میں تو ہر آن تصور سے ہیں با ہم
ظاہر میں رہیں گو تری خاطر سے جدا ہم
ہاں سچ ہے کہ الطاف کے لائق تو ہیں اغیار
جھڑکی کے سزاوار گنہگار وفا ہم
کہتے نہیں کچھ منہ سے تو ہوتا ہے جگر خوں
شرمندہ وہ ہوتا ہے جو کرتے ہیں گلا ہم
فریاد و فغاں آہ و بکا نالہ و زاری
سامان پریشانی دل سے ہیں ذرا ہم
غربت کی محبت میں عزیزوں کو بھلایا
ہاں سچ ہے وطن میں ہیں کسی کے کہے سے ہم

تری نگاہ کا ساقی امیدوار ہوں میں
کہ چور نشہ میں آلودہ خمار ہوں میں
لکھا قضا نے کہ سرگرم انتظار ہوں میں
پیام حشر ہے مجھکو کہ بیقرار ہوں میں
زبان حال سے کرتا ہوں بے صدا فریاد
نہفتہ راز محبت کا یا سدا رہوں میں
ہزار شکر کہ ہوں خاکسار عشق مگر
ہزار حیف کہ دل کا ترے غبار ہوں میں
چمن میں آن کا مہمان ہوں کی گویا
کہ ہوش باختہ رنگ رخسار ہوں میں

ہمیشہ ناخن غم دل خراش رکھتے ہیں
یہ غم نہیں کہ جگر پاش پاش رکھتے ہیں
ہزار رنگ سے مرغ چمن گلستاں میں
بلند زمزمہ دور باش رکھتے ہیں
جہاں کے رنج سے کچھ غم نہیں ذکی ہمکو
سخن سا ہم نفس غم تراش رکھتے ہیں

جلوہ دست نگار ہیں جو لباس آنکھوں میں
شمع فانوس ہوا رنگ حنا آنکھوں میں
بو ہے غنچوں میں نہاں یا ترے ہونٹوں میں ہنسی
قید شیشہ میں پری ہے کہ حیا آنکھوں میں

گوہر گوش صنم کا جو تصور ہے مدام
اک ستارا سا چمکتا ہے پڑا آنکھوں میں

گرتے ہیں صبح شب وصل جو آنسو شفقی
لطف نظارہ مگر فوت ہوا آنکھوں میں

اب سبب کیا ہے جو کانٹا سا کھٹکتا ہے ذکی
یہ وہی دل ہے کہ رہتا تھا سدا آنکھوں میں

---

جب اپنا لطف زبانی کا مزا پایا تو نہیں
دل یہ تڑپا کہ ہوئی جان ہوا پایا تو نہیں

رنگ سو طرح کے تقریر میں بدلے ہمنے
وہ پری وش کبھی پر نگہ لایا تو نہیں

اس طرف دیکھیے سنیئے کہ میں کیا کہتا ہوں
آپ مشغول ہیں اغیار سے کیا پایا تو نہیں

ہم سخن ہوتے ہوئے ہم سے وہ شرماتے ہیں
بھید جیب سے کا معلوم ہوا پایا تو نہیں

رو برو یار کے کچھ بات بن آئی نہ ذکی
آپ کا ذہن و ذکا دیکھ لیا پایا تو نہیں

---

اگر نہائے وہ مست شباب پانی میں
تو آشکار ہو بوئے شراب پانی میں

بدن کے نور سے دریا ہو چشمۂ خورشید
وہ جھلک نور کی نکلے حباب پانی میں

عیاں ہے گرچہ ہے نیرنگ روزگار کی سیر
بندھا ہوا ہے طلسم حباب پانی میں

اگر ترے لب و دنداں کا عکس پڑ جائے
تو آب و تاب ہو کیا لاجواب پانی میں

کسیکی یاد میں رویا جو ساری رات ذکی
تمام بھیگ گیا نام خواب پانی میں

---

جلوہ ہے مہوشوں کا دل داغ داغ میں
کیا چاندنی کی سیر ہے مہتاب باغ میں

زیبا ہے اہل فقر کو پابندی سخن
آزادگی فراغ ہے پیارے فراغ میں

پہنے ہوئے ہے لباس بسنتی کی کیا بہار
آزاد نشیں بسنت کی ہیں حسن باغ میں

---

کیا ہوا پابند تعلق دل ناکام کہیں
پختہ مغزوں کو ہوئی ہے طمع خام کہیں

بھید پڑ کے کھول دیا نامہ بر یار نے راز
یوں ہی کہتا ہے زبانی کوئی پیغام کہیں

---

جلوہ گہ حسن میں شمع تجلی ہے کہیں
وہ شعلہ اٹھیاں میں تماشا ہے کہیں

---

نہ کیا ہم نے سرگذشت غم سے خاطر شاد کر
تڑپ جاتے ہیں جب ان کا تڑپنا یاد کرتے ہیں

دماغ نالہ و زاری کہاں آزردہ ہو تو کو
مگر ہاں شکوۂ بے رحمی صیاد کرتے ہیں

---

کیا فغاں کرتے ہیں کیا شیوہ نفس کرتے ہیں
زندگی خاک اسیران قفس کرتے ہیں

دل و جاں ہیں تو ہم عشق کا بیٹھے ہیں
زیست باقی ہے تو مرنے کی ہوس کرتے ہیں

مجکو ڈر ہی کہ پری بنکے نہ اوڑ جائے کہیں
عنبریں طرہ پریشاں ہی رخ لیلے پر
یوں حسن سادہ پہ ہوئی آب شباب کی
آئی صبح رنگ پہ سرخی شراب کی
دیکھو شکستہ رنگیٔ عشاق کا کمال
جوہر تو مجھ میں تھے ملکوتی صفات کے
کس زندگی پہ کیجئے سامان بزم عیش
دیوان میں ذکی کے ورق داغ کے لیے

چاندنی میں تری پوشاک زری کا سایہ
کیا پڑا قیس کی شوریدہ سر کا سایہ

جوں ہو نمود وقت سحر آفتاب کی
مہتاب پر شبیہ کبھی آفتاب کی
چادر ہی اپنے گور پہ تھی ماہتاب کی +
انسان بنا کے کیوں مری مٹی خراب کی
مہمان چار دل ہیں بہاریں شباب کی
سرخی بنائیں ہم شفق آفتاب کی

ایک ذرا تیغ نگہ کو جو اشارا ہو جائے
نکہت زلف جو لیجائے وہاں موج نسیم
شب کو آجائے جو محفل میں وہ رشک خورشید
جلوۂ نور معانی کا اثر ہو تو ذکی +

آپکا نام ہوا اور کا م ہمارا ہو جائے
خاک صحرائے جنوں عنبر سارا ہو جائے
چاندنی دھوپ ہو سار رنگ کدرا ہو جائے
حرف خامے سے نکلتے ہی ستارا ہو جائے

بدلی اوٹھی ہے موج ہوائے بہار سے
شاید چلی ہی جنبش دامان یار سے
جب یہ سنا کہ پاؤں کو مہندی لگی ہی وہاں
تیرے ہی دل میں ہمسے کدورت ہی او یار
کیا گل کھلائے دیکھئے اسکا خرام ناز
تاریک شب میں کیا ہی تجلی ہی نور کی
طرز سخن سے رنگ ٹپکتا ہی اے ذکی

بجلی چمک رہی ہے ثمناں ہزار سے
آتی ہے بوے ناز نسیم بہار سے
شعلہ بھڑک اٹھا نگہ التفات سے
آئینے صاف ہوتے ہیں اپنے غبار سے
مہندی ملی ہی پاؤں کو خوں بہار سے
طرہ کے تار الجھے ہیں گیسوئے یار سے
گویا زباں دھولی خونِ بہار سے

نہ وہ عاشق نوازی ہی نہ شوق لن ترانی ہی
پریشاں طرہ مشکیں ہی آنکھوں پر ہی بیماری
نہ انداز خود آرائی نہ ناز جلوہ پیرائی
ذرا سوچو تو معشوق ایسے ہی حالوں سے رہتے ہیں

نہ وہ باتیں نہ وہ گھاتیں نہ وہ لطف نہانی ہی
بدنکی چمپئی رنگت بہار زعفرانی ہے
نہ شوق خودنمائی ہے غرور لن ترانی ہے
طلبگار ونکو اپنے تمکو یہ صورت دکھانی ہے

مری آنکھونکے آئینے میں اپنے منہ کو تو دیکھو
اگر دیکھو تو اس محبوب کو دیکھو جو تم سا ہو
بھلا یوں ہی سہی جو عاشقانہ وضع خوش آئے
ذکی کا حال دیکھو عشق سے لیجان باز آؤ

قیامت منہ چھپانے میں ملے دلستانی ہی
نہ قاصد ہی نہ نامہ ہے نہ پیغام زبانی ہے
یہ حسن سبزہ کی زہر ہلاہل خستہ جانوں کو
بہار حسن سبزہ سے ہوئی آخر کہ کہتے ہیں
ذکی اس لعل لب سے ہم سخن ہو کر مزا پایا

درد پنہاں سے مرے یار خبردار ہوئے
واہ کیا شوق رہائی سے فراغت پائی
جان ہی بار گراں عشق کے دریا میں کی

قربانی نگہ کے سزاوار ہم ہوئے
رہتے ہمیشہ خاک نشیں کوے یار میں
دیکھو ذکی کہ اب وہ چرانے لگے نگاہ

دھوئیں آہونکے اٹھے عشق کے ویرانوں سے
کوچ کی سنکے خبر عشق کے دیوانوں سے
سیکھے رفع حجاب گلے اگر عید بہار
گرم ہوا ہے برس لالۂ خود رو کی بہار
اڑتے ہیں خوبونکی ٹھوکر سے جو ہنگام خرام

یہ تکلف ہی تو کب عمدہ برآئی ہوگی
جلوہ ہی اس گل رعنا کا جو نیرنگ نما
عید کی شب غم دوری سے بہت دل خوں کیا

بھلا زیبندہ اس گلشن کو یہ رنگ خزانی ہی
لیے چاہو جسے منظور میر جانفشانی ہی
بہت بہتر کہ یہ بھی ایک طرز دلستانی ہی
غزل تازہ سنو ہمسے جو شوق شعر خوانی ہو

غرور حسن کو زیبندہ ناز لن ترانی ہے
پھر اسپر دلکا لگجانا بلائے ناگہانی ہے
یہ زنگاری ڈوپٹہ اور پھر آسمانی ہے
خط عارض کسوف آفتاب دلستانی ہے
عجب رنگیں بیانی ہی عجب شیریں بیانی ہو

سر سودا کے تماشے سر بازار ہوئے
بے پر و بال جو ہم غم کے گرفتار ہوئے
دیکھ ڈھیلے ہوئے جی کہو کے سبکسار ہوئے

آنکھوں سے دیکھنے کے گنہگار ہم ہوئے
صد حیف کیوں نہ سایۂ دیوار ہم ہوئے
آنکھونکو جن کے دیکھکے بیمار ہم ہوئے

کالی آندھی چلی آتی ہے بیابانوں سے
نکہت گل نکل آتی ہی گلستانوں سے
کہ ملا دیجئے ہاتونکو گریبانوں سے
بوئے داغ جگر آتی ہے بیابانوں سے
فتنہ انگیز ہوا آتی ہے دامانوں سے

یہ کدورت ہی تو کیا خاک صفائی ہوگی
چاندنی عکس کف پا سے حنائی ہوگی
کسنے مہندی ترے پاؤں میں لگائی ہوگی

تاب دیدار بھی ہے اے نگہ شعلہ فشاں
طپش دل سے قیامت نظر آنے لگی صاف
ماجرا شام غریبی کا زباں پر لا کر
ہیں یہی چاک گریباں کی بہاریں تو دکی

ردکش لالہ و گل داغ تمنا دیکھے
نگہ خوں شدہ کو طاقت دیدار نہیں

پھر چمن کے خاک میں ہے اثر نم اشک بلبل آہ

نالہ آتش ریز ہے سوز دل ناشاد سے
ساتھ ہے باد خزاں کے شور فریاد و ہزار
عشق ہے دیوانہ داری کو ہماری سلسلہ دلکی

آتی ہے طرز سخن سے زلف کی خوشبو مجھے
شب کو سویا جو ادھر سے یار کروٹ پھیر کر
دسلنے تڑپایا ہو زیر دام بجلی کی مثال
آنکھ کی سرخی ہوئی رونق بہا حسن و عشق
چادر مہتاب ہو تربت کی چادر اے دل

واہ وا نام خدا حسن طرحدار ونکے
شب یہ تھے سوختہ جانونکے نگاہونکے ہجوم
تیز جاتی ہے سواری جو پری زادوں کی
بال بکھرے ہیں ترے چاند سے منہ پر اے جاں
دیدہ ترسے ذکی اٹھتی ہیں موجیں تہ گور

پھری آنکھوں میں ہے وہ شوخ طرحدار پری
نشہ بادہ گلرنگ سے دیکھا نیرنگ
پر پرواز کی کلیاں ہیں یہ کلیاں گویا

اس پری کا جو ہو کا سایہ دیکھیں گے
راہ تیری اگر اے عہد شکن دیکھیں گے
ہم جگر کو ترے اے صبح وطن دیکھیں گے
ٹکڑے ٹکڑے جگر فصل چمن دیکھیں گے

ہم سے پوچھو کہ مزے عشق میں کیا کیا دیکھے
کس طرح سیر چمن بلبل شیدا دیکھے

کہ جنوں کی لہر سی اٹھتی ہے رگ گل میں ہزار

اڑتی ہیں چنگاریاں گویا لب فریاد سے
گرد ہی یہ کاروان نکہت برباد سے
آرزو مند وفا ہیں کس ستم ایجاد کے

طرۂ سحر پیا کر ہر غولہ گیسو مجھے
اضطراب دل کے سوجھے سیکڑوں پہلو مجھے
لے اڑا شوق رہائی بے پر و بازو مجھے
نشہ کا ڈورا اسے زنبندہ ہے آنسو مجھے
ہو چراغ گور داغ لالہ خو در و مجھے

کیا تجلی ہے کہ پڑتے ہیں نظارہ روتکے
کہ چراغاں ہوئے روزن تری دیوارونکے
برق سے اڑتے ہیں سایہ بھی ہوادارونکے
ایک یوسف ہے اور اتنے خریدارونکے
نخل بھی خاک سے اگتے ہیں تو فوارونکے

زلف ہے بال پری شعلہ رخسار پری
انکھڑیاں شیشے ہیں برق نگہ یار پری
کہ بنا چاہتی ہے یار کی تلوار پری

یاد آتا ہے مجھے دل کا جدا ہونا ذکیؔ
وقت رخصت جب کسی سے ملکے روتا ہے کوئی

پھر ایک دیکھکے ایسے کیوں بیقرار ہے
خورشید حشر کیا کہیں تصویر یار ہے

ہم آپ سے تو جا ہی چکے اشتیاق میں
اب آؤ یا نہ آؤ تمہیں اختیار ہے

لطف انتظار سے ہی خبر ذکی لے شتاب
اے حشر جلد چل کہ ترا انتظار ہے

پیری میں کیا مزا ہے میسر اگر ہو عیش
رنگو سرور ہو تو خزاں بھی بہار ہے

رنگیں سخن سے اپنے ذکی کیا کہیں گل
تختہ گلاب کا ہے کہ لوح مزار ہے

نالۂ آتش ریز ہے سوز دل ناشاد سے
اڑتی ہیں چنگاریاں گویا لب فریاد سے

بیقراری مجکو تڑپاتی جو کچھ بھی زیر دام
آئی مجلت کیوں اٹھا لے غمزۂ صیاد سے

آئی اس فہمید کی پر ہو ذکی عشق کا مقام
آرزو مند وفا ہوں کس بت بیداد سے

نسبت دلبستگی کی کیا ہو اس کا تیر سے
یعنی میں حیران ہوں اور تو عالم تصویر ہے

منزل وحشت کا داغ دل میں ہوتا ہے فروغ
نالۂ سوزاں چراغ خانۂ زنجیر ہے

جلوۂ گر حسن نظر میں ہے سہا حسن نے دوست
دیدۂ حیران ہے یا آئینۂ تصویر ہے

سرمہ گوں ہے وہ نشیلی آنکھ یا ابر غضب
وہ نگاہ تیز ہے یا برق کی شمشیر ہے

رہبر و آوارگی ہے تیرہ روزی کا خیال
خضر راہ خستہ جانی نالۂ شبگیر ہے

مطلع صبح قیامت ہے شبیہ زخم دل
آفتاب روز محشر داغ کی تصویر ہے

اے ذکی پوچھو نہ باعث گرمی اشعار کا
سوز دل کا حال نوک شعلہ سے تحریر ہے

محشر نے آکے قبر میں تڑپا دیا مجھے
کس کی خرام ناز کا دھوکا ہوا مجھے

ہیں صحن گلستاں میں جو اک مشت خاک ہے
کیا کیا اڑائے پھرتی ہے باد صبا مجھے

کیا ٹھہر لائے جان دل زار پر وہ شوخ
پہچان لے جو کشتۂ ناز و ادا مجھے

لطف طپش سے روح خبر دار ہے ذکی
دل جانتا ہے عشق میں ہے جو مزا مجھے

بیٹھ کر گور غریباں سے جو یار اٹھتا ہے
اسکے دامن کے پکڑنے کو غبار اٹھتا ہے

پیشوائی کو سنا ہے کہ قیامت ہے کہو
کہ جہاں سے کوئی بے صبر و قرار اٹھتا ہے

نجد میں ناقۂ لیلی جو کبھی گزرا تھا
اب تلک تربت مجنوں سے غبار اٹھتا ہے

# دیوان واجد علیشاہ اختر
## مرحوم بادشاہ اودھ

آلہی عشق ترا میرے دل سے دور نہو گا
گنہگار ہوں پر اب کبھی قصور نہو گا

شراب ساقی کوثر بھری ہے آنکھیں لبالب
ہزار شیشۂ دل توڑیں چور چور نہو گا

کرشمے لاکھ بدل کر دکھائی وہ رخ رنگین
ترے نظارے کی قابل جمال حور نہو گا

غرور ہے تجھے زیبا کہ تو ہی مالک عالم
کلام بے ادبانہ ترے حضور نہو گا

لوای حمد کا سایہ جو چاہتا ہے تو اختر
تو سر پہ سایۂ بال ہما ضرور نہو گا

ابرو کا کوئی مجھ پر اب وار نہ ٹھہریگا
وہ ترک بھی عاری ہے زنہار نہ ٹھہریگا

بدھی یہ دل مجنوں گیسو سا پریشان ہے
ہاروں میں جو الجھیگا زنہار نہ ٹھہریگا

مجھکو بھی دکھا دینا آج اپنا رخ رنگیں
فردائے قیامت پر دیدار نہ ٹھہریگا

آنکھوں میں دم اٹکا ہے اکدم میں رواں ہوگا
اس نرگس شہلا کا بیمار نہ ٹھہریگا

لٹ پونجیوں کا اختر میخانہ میں دوالی
دکان اٹھا ڈالو بازار نہ ٹھہریگا

کیا عشق بکف آئے خریدار تمہارا
دکاں میں سماتا نہیں بازار تمہارا

بلبل کی رہائی سے ہوا طائر دل صید
تڑپا قفس تن میں گرفتار تمہارا

ہیں موج مے تا لب شیشے تہ و بالا
کم ظرف ہے اس دور میں سرشار تمہارا

اس چشم کو دیدار اگر مد نظر ہو
سوئے نہ کبھی دیدۂ بیدار تمہارا

میں طائر دل آج اڑاؤں گا ہوا پر
شہباز نظر ہو رہے طیار تمہارا

کچھ حسن بھی رکھتے ہو اگر عشق فزوں ہے
موجود ہے اختر سا خریدار تمہارا

بر باد نکر اسکو ذرا ہاتھ پہ دھر لا
لے باد صبا خاک در یار ادھر لا

لیجا دل بیتاب نشانی مری قاصد
سیمابی ہے مرتبہ عشق خبر لا

میخانے میں روتا ہی مرا شیشۂ دل بھی
نالوں سے اسے خشک کروں دیدۂ تر لا

منقار سے توڑا کرے یہ آتش گل کو
امید دل بلبل نالاں کہیں بر لا

حسرت ہی کہیں حسرت دل اسکی نکالے
اس اختر غمگیں کے لیے دیدۂ تر لا

---

ہیں خار خار ہوں میری بہار لیتا جا
چھپا کے برگ میں اے گلعذار لیتا جا

ہوا کیطرح دکھاتا ہی سحر مٹی پر
یہ چار نقش بھی اے شہسوار لیتا جا

گلابی تجھ پہ گلا کاٹے اب اے رند ہے تو
مجھے بھی مستی سے اے بادہ خوار لیتا جا

دلا شراب کے وہ نشہ سے ہیں مست بہت
کھلیں ہیں نرگسی آنکھیں خمار لیتا جا

شروع ابر ہے ساقی بنا ہمیں بطے
ہمارا دو کش صبا پر شکار لیتا جا

یہ نذر ہی گل داغ جنوں کی اے اختر
چمن میں آیا تو کچھ گلعذار لیتا جا

---

زلف کی یاد سے مضمون رسا کھل جاتا
فکر رخسار سے مشتاق لقا کھل جاتا

بستگی ہوتی جو قبضہ میں ترے اے قاتل
خنجر ناز سے خون شہدا کھل جاتا

نام تیرا جو نگیں پر ترے کندہ ہوتا
میرے ہر داغ پہ یہ نقش وفا کھل جاتا

ناتواں ایسا ہو سنگدلا الفت میں
کہربا سے یہ غم ہوش ربا کھل جاتا

تاب جو نظارۂ جمال رخ روشن کی کہاں
چشم پوشی سے اگر روے خدا کھل جاتا

حسن اختر سے جو اے عشق کبھی تو لڑتا
خنجر و تیر اوہیں ذہن و ذکا کھل جاتا

---

پریاں تو اڑ گئیں دل دیوانہ رہ گیا
شعلہ پتنگ ہو گیا پروانہ رہ گیا

حسن خدا پرست سے تنہا نہ رہ گیا
عشق زلال نوش سے پیمانہ رہ گیا

پیکے نرگس سہ گوں کا مست سے
ساغر کا دور ہو گیا مستانہ رہ گیا

پامال ہم ہوئے تھے جو گلشن میں اسکے ساتھ
اپنا سمجھ کے سبزہ بیگانہ رہ گیا

[illegible] رند مست سے
لبریز اشک چشم کا پیمانہ رہ گیا

تصویر یار دل میں ہے گو منہ پہ وہ نہیں
اختر خدا کا شکر صنم خانہ رہ گیا

---

مشتاق [illegible] ہوا [illegible] اب تو جینا یارب
کیا سہل ہے موت کا قرینا یارب

| اختر جڑا ہے تختے پہ جسطرح سے قلم | پھولی زمین شعر میں سطرح کی گلاب |
| --- | --- |
| سنگھاؤں سینہ سی ساقی کو آج بوئے کباب | شراب خانہ میں لازم ہی جستجوے کباب |
| جلے ہوؤں کو جلا کر سیاہ کرتے ہو | نگاہ غور سے کیوں دیکھتے ہو سوئے کباب |
| شگار اب لطافی کا ضرور ہو ساقی | شراب پیتے ہیں رندونکو آرزوئے کباب |
| ہونگے دور میں سیخ کباب لازم ہے | خدا جلائے اسیکو جو ہو عدوئے کباب |
| گلوں سے بلبل شیدا کا دل جلاتا ہے | چمن میں آئی ہے اختر کو آج بوئے کباب |
| چمن سے پھینک دیا میرا آشیاں کیا خوب | رلا دیا مجھکو کیا آکے باغباں کیا خوب |
| خبر ہے اپنے ہی رخسار زرد کی اسکو | یہ ہمسے ہنستی ہی کھل کھل کے زعفراں کیا خوب |
| بڑا ہی پھیر ہے محبت نہ درمیاں لاؤ | کمر کو پوچھتے ہو ہمسے اے میاں کیا خوب |
| لکھو تلاش میں یہ اسنے غضب جمایا ہے | اٹھا ہی آتش بیدا دسے دھواں کیا خوب |
| تری غزل یہ ہلالی نثار ہی اختر | اگر پڑھے تو کہیں سنکے شعر خواں کیا خوب |
| پسند آگیا اس بادہ خوار کا اسلوب | وہ اسکی نشہ کی آنکھیں خمار کا اسلوب |
| ہمیں تو آنکھ لڑانے سے شرم ہی ای برق | دکھا سحاب دل اشکبار کا اسلوب |
| شرارتیں نکل آئی ہیں تو خدا سے ڈرو | دکھایا سنگ میں تمنے شرار کا اسلوب |
| ہزار نرگس شہلا بھی زرد ہوتی ہے | چمن میں پائی ہے کب چشم یار کا اسلوب |
| کیا ہے اختر بیدل کو سنبل نے بھی قید | کہیں بھی ہوتا ہے ایسا نگار کا اسلوب |
| تیرہ بخت کیا پائیں تیرا روئے عالمتاب | لکھدے خط عارض میرا سیاہ موئے عالمتاب |
| شعر میرے کب چمکے مثل حضرت آتش | کب چکور نے پائی ہے سے خوئے عالمتاب |
| قلم سے میرا ہر شعر موتیوں کا مالا ہے | کیا عجب مضمون ہی کیا گلوئے عالمتاب |
| تاثیر گر دکھادے بلبل کو خار الفت | ہے حسن گلرخاں تک ساری بہار الفت |
| کس کس طرح سے دیدہ رکھتے پھرتے ہیں اپنا سر | خانہ خراب تیرا اسے روزگار الفت |
| اس پر وشش کو دل میں اپنے اگر جگہ دو | تجھ ہو میرا سینہ روشن ہو تار الفت |
| اسکے گلے لپٹنا تربت میں یاد آیا | دینے لگی زمیں بھی مجھکو فشار الفت |

اختر یہ میری ہمدم میں غمگسار اسکا
الفت نثار مجھ پر اور میں نثار الفت

غنچہ ساں ہم بند ہیں اُس گل کی تقریروں کے بیچ
سلسلۂ دل اب بیاں کرتے ہیں تحریروں کے بیچ
سب کے سب آزاد اُسکے دام گیسو سے ہوئے
ایک ہم باقی رہے ہیں سلسلے زنجیروں کے بیچ
ابروؤں نے قتل کرتا ہی تو کافر قتل کر
اک مسلماں گھر گیا ہی دُہری شمشیروں کے بیچ
کر سکوں میں کیا ترے روئے کتابی کی صفت
شرح ہی اس مصحف ناطق کی تفسیروں کے بیچ
چشم وحدت بیں سے جب دیکھا مرقع دہر کا
اک اُسیکی شکل ہی ان ساری تصویروں کے بیچ
چپکے چپکے سہتے ہیں ستم ہم اُف بھی کر سکتے نہیں
آہ کی طاقت کہاں ہی ہم سے دلگیروں کے بیچ
خواب دیکھے ہیں تری زلف سیہ کے بارہا
کیوں دل اختر نہ اُلجھے اُسکی تعبیروں کے بیچ

آنکھوں سے گرا شیشۂ بلور سے گلے پر
میں ساغر دل کیوں نہ کروں چور گلے پر
کافر پہ گلا کاٹتا ہے اپنا مسلماں
ہے نور خدا اے بت پر نور گلے پر
بوسہ ترا آنکھوں سے جو لے تو بجا ہی
اختر کی لبونکا نہیں مقدور گلے پر

بتونکی ذات سے کیا کیا شرارتیں پائیں
جو پائی پانی پہ سنگین عمارتیں پائیں
ہمارے سینہ کر درگاہ پر چڑھی گل داغ
بتوں نے روضۂ دل کی زیارتیں پائیں
خیالِ یار میسر ہوا تصور میں
شروع خواب میں دلنے بشارتیں پائیں
جمالِ یار کو سارا بدن ترستا ہے
ہر ایک داغ نے تن پر بصارتیں پائیں
ترے نصیب کی گردش حقیر کرتی ہے
جو مہ کے ہاتھ سے اختر حقارتیں پائیں

ہم نمازو نہیں جو بیباک کھڑے رہتے ہیں
سامنے یہ بت سفاک کھڑے رہتے ہیں
بیقراری کو مری دیکھ کے اے شاہ سوار
باادب توسن چالاک کھڑے رہتے ہیں
صبح محشر سے کہاں کم ہے شب ہجر صنم
ہم گریباں جو کئے چاک کھڑے رہتے ہیں
بیخبر دکون ہی اس صید گہ الفت میں
بہا گئیں کیا لائق فتراک کھڑے رہتے ہیں
بار کبھو کے ہوس ہمکو اُنہیں خواہش ہے
ہم پہ فتنۂ تریاک کھڑے رہتے ہیں
شمع مہتاب بھی عریانی بھی ہی عین بناو
پہنے وہ نور کی پوشاک کھڑے رہتے ہیں
اختر اغیار سے کرتے ہیں جو وہ عشق غلط
ہم چھپائے نگہ پاک کھڑے رہتے ہیں

باغ عالم میں گل مضموں کا ہی جوش اندلوں
سر جھکائے بلبلیں بیٹھی ہیں خاموش اندلوں
ولبغ سودا کھلا ہو نکا نمونہ ہو گیا
آبلوں کی پاؤں میں پہنی ہی پاپوش اندلوں
سر مرا خالی کیا اے بلبلو چہکار کے
ہمسر یاد بہاری ہی مرا دوش اندلوں
صورت معشوق حقیقی کا چمن مشتاق ہی
ہر گلستاں نے پھیلائے پھول کی گوش اندلوں
پھر گلستاں بھی مقابل روی گلرو سی ہوا
صورت بلبل پھر اُڑاتی ہی مری ہوش اندلوں
تیری ہوا ہی سے طاق ابرو کھل گئے
فرق کیا سمجھیں ہوا الفت سی پوش اندلوں
چھوڑ دیگا کو یہ جانا لگا یہ اختر بھی غرور
یاد کیا مجھکو کرے وہ خود فراموش اندلوں

اچھا ہوا اب ضعیفی ہی ہماری اندلوں
پوشاک دیتی ہی ہمیں بادبہاری اندلوں
طائر مضموں کو وحشت پر لگاتی ہے وہیں
سودا کو لے اُڑتی ہی میری بیقراری اندلوں
زخم کے ٹانکوں سے کب بہتی ہی ہمدم جو خوں
موج تیغ یار کا چشمہ ہی جاری اندلوں
سر تلک مقتول کیں سینہ میں سپنے بیشتر
[illegible] ہوس [illegible] تی ہی کیسی یاری ماری اندلوں
وہ تو اک ماہ سریع السیر سے ہے مبتلا
کون اختر کی کرے اب غمگساری اندلوں

وہ حسن جو مشہور ہی اخباروں میں
میں بھی بیکار نہیں نام ہے ہرکاروں میں
گل کا عاشق ہوں کبوتر نکرے جتنے غرور
بلبلیں لائینگی نامہ مرا منقاروں میں
جیسے وہ قوسہ پارہ ہی زہرہ سی ہی مراد طلب
اختر زار کھڑا ہونہ گنہگاروں میں

بلبل کی جو جا میں میرا جی ہو
پھر گل سے وصال بھی ابھی ہو
اُتری نہیں یار کی سبطا ہی
ورد ہی کہیں شام کی ابھی ہو
غنچوں سے نہ کج کلاہ اینٹھیں
تن پیرہن قبا سے گل سے جی ہو
ناسخ کی غزل سچی ہے اختر
[illegible] سے ابھی ہو

جگر عاشق دل سوز جلا لے نہ چلو
شمع کو خفیہ عشرت میں رلاتے نہ چلو
سسم رفتار سی مردوں کو جلاتے نہ چلو
سوتے فتنہ کو تم اے یار جگاتے نہ چلو
قفس تن میں مرا طائر دل پھڑکے گا
چٹکیوں میں گل و بلبل کو اڑاتے نہ چلو
صبح گلشن سے نہ کیا لا ہی نسیم سحری
قدو بالا سے تو یوں خاک اڑاتے نہ چلو

اپنی آنکھوں میں رکھ مجھے صیاد
کیوں شکار آشکار کرتا ہے

باغ پر کیوں نہ بلبلیں پھولیں
داغ کو لالہ زار کرتا ہے

ذرۂ خاک سے بھی کمتر ہوں
کون اختر شمار کرتا ہے

میرا صحرائے جنوں اسدرجہ درد آمیز ہے
جو بگولا خاک کا اُٹھتا ہے شور انگیز ہے

تیر مژگاں کا گذر ہوگا نہ لے ناوک فگن
رونگٹا ہر ایک میرے تن پہ تیغ تیز ہے

گیسوئے شبگوں میں ایک دل ہے لٹکا یا نگر
ہے رقیب روسیہ یا مرغ شب آویز ہے

عارضی رنگین نہیں اس دور میں ایک میکشو
کاسۂ چینی شراب سرخ سے لبریز ہے

جو تجھے پوچھے کہ بیانہ اُگی دہقانیو
یہ زمین صاف اس اختر کی آفت خیز ہے

خونکا تمہیں جوش ہے آہ کا بھی خروش ہے
دل مرا سرخ پوش ہے اور وہ داغ ہوش ہے

داغ جو میرے لے سکی ہار وہیں تیرے گوندھ کے
پھول سمجھ کر کھینچ لے اسکو جو گل فروش ہے

سلے میری چشم کی تل آنسو وہیں ذرا تو دل
سد سکندری ہے دل سینہ میں ایسا جوش ہے

سرو چمن ہے مثل دار سکی ہے قد کا انتظار
باغ میں گل کھلیں ہزار تیرا دہن خموش ہے

مصرع تر یہ درد کا اختر زار ہے بجا
حسن بلائے چشم ہے نغمہ بلائے گوش ہے

رخ روشن جو دیکھا صبحگاہی
دل خورشید میں آئی سیاہی

بنی سد سکندر موج گیسو
سفینہ پر مرے آئی تباہی

پڑھی تحریر خط عارض یار
لکھوں خواہی نخواہی عذر خواہی

بدل جائے شہ لعبت قاضیونکی
زبانیں کاٹتے ہیں بے گواہی

بتونکا عشق چھوڑو آئی پیری
کرو اختر بس اب یاد الٰہی

اے کعبۂ دل تیرے سینہ میں خرابی ہے
معشوق جو رہتا ہے اسمیں وہ شرابی ہے

قمری کی خرابی ہے ہر سرو شرابی ہے
ہر غنچۂ دلبستہ بلبل کی گلابی ہے

تنہا قفس سے کچھ ماتم سے لیلی کا سیہ خیمہ
گردون کی مرے غم سے پوشاک بھی آبی ہے

نوروز کی رنگینی بلبل کو اڑاتے گی
پھر پھولونکا گلشن میں جامہ جو گلابی ہے

فرد

دیکھا نہیں بلبل نے اختر کا جو میخانا
جو شعر ہے دیوان میں گویا وہ گلابی ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان مولوی سید علی حیدر صاحب طباطبائی نظم لکھنوی

نظر آتا ہے ابر آسا گزرنا کوہساروں کا — کہ عالم عالم اجسام میں ہے بیقراروں کا

کیا ہے دستگیری کا جو وعدہ تیری رحمت نے — کلیجہ ہاتھ بھر کا ہو گیا امیدواروں کا

گلستاں ہو کہ خارستاں ہو دونوں جائے عبرت ہیں — یہ مقتل نیزہ بازوں کا وہ مدفن تاجداروں کا

نہیں ہے شرک سجدہ کی جہت مشرق ہو یا مغرب — سمجھتا ہے اگر تو ایک مرجع سب اشاروں کا

کرم ادنی پہ اعلی سے زیادہ ہے تعالی اللہ — گلوں سے بیشتر نشو و نما ہوتا ہے خاروں کا

نہ شوخی اے صبا کر وضع میں اب فرق آتا ہے — غبار اونچا نہ ہو جائے کہیں ہم خاکساروں کا

ضلالت میں گھرے ہیں اور علائق مانع عقبیٰ — شب تاریک ہے اور کاٹنا ہے کوہساروں کا

ہوا میں انکے ذرے ہوں تو ہو جو نا ہو گر رہے — پتہ روئے زمیں پر تو نہیں ملتا مزاروں کا

کھلا دیتی ہے سرمہ کیا نگاہ شرمگیں تیری — کہ اف کرتا نہیں مارا ہوا تیرے اشاروں کا

تجمل دیکھکر تیرے شہیدان محبت کا — مسیحا و خضر پڑھنے لگے کلمہ شہادت کا

فرشتہ کی طرح سے پاک دامن ہو تو کیونکر ہو — کہ دل رکھتا ہے انساں اور دل ہے ایک آفت کا

ذرا سن تو ہی کیا شور ہے شہر خموشاں میں — جو غافل ہیں یہاں آکر سبق لیتے ہیں عبرت کا

شباب اس طرح سے گزرا کہ اب معلوم ہوتا ہے — وہ باتیں اک زمانہ کی ہیں قصہ ایک مدت کا

فغاں آبشار و اشک بر و گریہ شبنم — جدھر دیکھو ادھر رونا ہے اپنی قسمت کا

مٹا دی آپنے ہستی آستینوں کو اگر الٹا — عدم کا اٹھ گیا پردہ جو دامن تا کمر الٹا

نگاہ ناز آئینہ میں کھنچی ہے اثر الٹا — ادھر دیکھو قیامت ہو گی یہ جادو اگر الٹا

بہار آئی اٹھے بادل چلے صحرا کو دیوانے — ہوئی الجھن بڑھا آزار دل الٹا جگر الٹا

نہ ہونگی کبھی وہ خلوتیں وہ وصل کی راتیں — کہ پردہ شام سے چھوڑا تو ہنگام سحر الٹا

آپ کی محفل میں آکر دل مکدر لیچلا / آئینہ لایا تھا میں سے سکندر لیچلا
دیدہ تر لیچلا اشکوں کی چادر لیچلا / میں جدھر اٹھا بیاباں موج نشتر لیچلا
آگے پہنچا نہ میں ہم دستوں کو پیلی لوٹ لے / کسطرف او ابر دریا بار لشکر لیچلا
میں گلے لپٹا تو ہنس ہنس ہچکیاں لینے لگی / بوسہ مجھسے جبیں کہنہ سے کا گوہر لیچلا
میں تو سمجھا تھا عدم سابق ہے لاحق ہی ہے / ہائے پیکر ہستی کی تہمت کیوں لگا کر لیچلا
کاروان گل چلا آخر ہوئی فصل بہار / سبزہ خود رو چمن سے اپنا بستر لیچلا
وقت آخر اسکا راہ ہو گئے سب لیکر داغ / خود میں اپنے قبر پر پہلو کی چادر لیچلا
دیکھنا یوں پیار کی نظروں سے آتا ہی گئے / آنکھ جب سے لڑ گئی ساتھ اسکو حیدر لیچلا

کون سا اس عشق بازی میں نہ ہم نے فن کیا / آہ کی فریاد کی نالہ کیا شیون کیا
جھوٹ کہتے نہیں اسکی خشکی سے یہ دیتا ہے صدا / آفریں کیا کام تو نے اے سکار افگن کیا
گھل کے کاجل نے کیا آنکھوں کو نیلوفر کا پھول / جسم کے مسی نے لبوں کو غیرت سوسن کیا
جس میں میں شعر سے لیتی مری فکر بلند / اس زمیں نے اطلس گردوں کو پیراہن کیا
یہ جنبش ابرو تو قضا کو کافی تھی میرے قتل کو / اس قدر جلاد پر اے ترک کیوں قدغن کیا

ہے ستم مرغ چمن شور مچانا تیرا / زخم دل پر ہے نمک ریز ترانا تیرا
حوصلہ رہ گیا اے فصل جوانی افسوس / ولولے دل کے سوا کم ہے زمانہ تیرا
یوں نگہ پھیر لے وہ آنکھ ملا کر مجھسے / اے اجل خوب سمجھتا ہوں بہانہ تیرا
بے مروت کوئی پھر تجھسے ملے کس لیے / آج تک یاد ہے وہ دل کا دکھانا تیرا
اے جنوں سچ ہے گلا کاٹ کے مرجانا تھا / خوب رسوا ہوئے کہنا جو نہ مانا تیرا
حسرت تیر انہیں بھی ہے جو ہیں پر و بال / جب سے دیکھا ہے نشانہ کو اڑانا تیرا
پاس کے سوتے ہیں جب جگا تو یہ فرماتے ہیں / ارے کہیں اور بھی کم بخت ٹھکانا تیرا
دل مشتاق نے کروٹ نہ انہیں لینے دی / وہ کھٹکتے رہے دیکھ جائے گا نشانہ تیرا
تیر لگتا ہے کلیجہ پہ کبھی دل پہ کبھی / ٹھیک پڑتا ہے نشانہ پہ نشانہ تیرا
تا کجا غنچہ غم و درد خدارا حیدر / ہچکیاں لگ گئیں سن سن کے فسانہ تیرا

اے نظم عجب لطف ہے دیوانہ دلی میں
ہاں ترک کبھی عشق پری زاد نہ کرنا

کبھی تیوری چڑھا کے دیکھ لیا
اور کبھی مسکرا کے دیکھ لیا

دیکھ سکتے تھے آنکھ سے نہ جسے
اسکو دل میں چھپا کے دیکھ لیا

پھول سے ہیں سبک قدم انکے
میں نے آنکھیں بچھا کے دیکھ لیا

حال اس شوخ نے مرے دل کا
کیا نظر میں سما کے دیکھ لیا

مر گیا میں سمجھ کے سچ اسکو
کیوں بہانہ بنا کے دیکھ لیا

ایک ہی ہاتھ کا تھا سارا جہاں
ہاتھ ہم نے اٹھا کے دیکھ لیا

دل کی چوری ہی کھل گئی سب پر
آنکھ تم سے چرا کے دیکھ لیا

لکھو داغ کا جواب اے نظم
طبع کو آزما کے دیکھ لیا

دم گیا شوق جستجو نہ گیا
دل گیا داغ آرزو نہ گیا

لے اڑا مرغ نامہ بر خط شوق
دل بیتاب سا [illegible] نہ گیا

اڑ رہا ہوں صبا رہے ہو کر
زور پرواز جستجو نہ گیا

تھا جو تجھکو لحاظ قاتل کا
اڑ کے دامن تلک لہو نہ گیا

نظم اس سال بھی زیارت کو
جا نہوا لیے تھے لوگ تو نہ گیا

سنتا ہے اچھا یہ جگر کا داغ التجا سے کب
ادھر نہ دو کا رنگ [illegible] ہوا سے کب

سختی کو جھیل جا تو سعادت شکار ہے
خالی ہے اس پہاڑ کی چوٹی ہما سے کب

ہرگز گھٹا نہ عشق رہ مستقیم کا
سر کا یہ آفتاب خط استوا سے کب

کب ہوگا برطرف مرا اندوہ اے کریم
پانی سفید برسے گا کالی گھٹا سے کب

تو ہی تو گھر کا ہے تہلائے شوق کوئی یار
پیچھے میں رہ گیا ہوں جدا [illegible] سے کب

نکلیگا دل سے نظم سے کیونکر غم حسین
جاتا ہی رنگ لعل سے سرخی حنا سے کب

پاؤں پھیلائے ہیں داماں کی طرح
ہاتھ کھینچا ہے گریباں کی طرح

ترے عاشق کا یہ دل تھا ظالم
توڑ ڈالا جسے پیماں کی طرح

سر جھکا کر نہ اٹھایا ہم نے
تیغ آئی تری احساں کی طرح

پر کدورت ہے مرا دل ایسا
خاک اڑتی ہے بیاباں کی طرح

نظم کیے پاس تھا کیا دل کے سوا
کھو دیا اسکو بھی ایماں کی طرح

پھنسے نگاہ نہ کیوں روئے یار کے تل پر
چمک رہا ہے ستارا سا ماہ کامل پر

نولے شادی و غم دونوں ہیں دشمن تو
کہ پس گیا گل نغمہ کف جلا جل پر

کیا تھا ہمیں نے ابھی سے طے نہ وادی غربت
کہ پہونچی شام غریباں سواد منزل پر

ملی نہ غمکدۂ دہر میں جگہ اتنی
کہ رو دوں بیٹھ کے ہیں نامرادی دل پر

طواف شوق کو سیکھو انہیں پتنگوں سے
تڑپ رہے ہیں جو گر گر کے شمع محفل پر

ملا طریق وفا میں کوئی جو سنگ گراں
اٹھا لیے راہ سے ہیں نے وہ رکھ لیا دل پر

کجا وہ جلوہ گہ ناز تو کجا اے نظم
پھر آرزو تجھے اس حوصلہ پہ اس دل پر

کوچہ کوئی نکلے جو رگ جاں کے قریں اور
اس گنبد بے در سے نکل جائیے کہیں اور

اللہ رے ساقی کا بجد ہو کے پلانا
کہتا ہوں میں بس بس تو وہ کہتا ہے قسم ہے نہیں اور

اس چھیڑ میں کوئی جو نہ مرتا ہو تو مر جائے
وعدہ ہے کہیں اور ارادہ ہے کہیں اور

اوڑنے میں لپکنے میں ہے شعلہ پر آتش
رہ رہ کے دیتا ہے ہوا دامن زیں اور

خوشبو سے یہ نہیں ہوش یہ او صل کی شب تھی
گیسو ہوئے برہم تو کھلا نافہ چیں اور

وہ محفل ارباب صفا ہوگئی برہم
ان لوگوں میں باقی ہے اب اک نظم حزیں اور

احسان لے نہ ہمت مردانہ چھوڑ کر
رستہ بھی چل تو سبزۂ بیگانہ نہ چھوڑ کر

مرنے کے بعد پھر نہیں کوئی شریک حال
جاتا ہے شمع کشتہ کو پروانہ چھوڑ کر

طول امل پہ دل نہ لگانا کہ اہل بزم
جائیں گے ناتمام یہ افسانہ چھوڑ کر

پھروں ہمارا آپ میں آنا محال ہے
کوسوں نکل گیا دل دیوانہ چھوڑ کر

توبہ تو کی ہے نظم نباہو گے کس طرح
کیونکر جیوگے مشرب رندانہ چھوڑ کر

بت کھینچتے ہیں کبھی ایسی تصویر دیکھکر
سوجھی ہے دل لگی مجھے دلگیر دیکھکر

پہلو سے دو گھڑی جو سرکتے نہ تھے کبھی
گھبرا گئے وہ دفن میں تاخیر دیکھ کر

سایہ کے ساتھ دھوپ بھی شرما کے ہٹ گئی
زلفوں میں روئے یار کی تنویر دیکھکر

بھیجے مری دعا کو ملک نہ دبان عشق
حیراں تو دیکھئے کہ خیالی تھا ہمیں حسن

پھانس کھٹکتی ہے ادھر کاکل پیچاں دوچار
گیسوؤں میں ہی شب وصل کا نقشہ باقی
میں ہوں وہ کشتۂ حسرت کہ لحد پر میری
لاکھوں لیں صدقے ہوں مگر عشق کا ایسا ہی مزہ
غم سے جو زار دیکھ ہو کہ تماشا دیکھیے
اس زمیں کا ہی اشعار ہیں قابل اے نظم

دوش پر ہیں کبھی زلفیں کبھی رخساروں پر
پھر گئی ہیٹی لب جاں بخش کا شہرہ سن کے
باہیں گردن میں مری ڈال کے پھر کیا پھیرا
ہوس لذت بیمار نہ پوچھو مجھ سے
لطف پھر ہی ابھی کھینچ نہیں پایا اس نے طور
ہوگیا مستوں کے جھرمٹ میں جو خورشید غروب
سختیاں عشق کی جس طرح سے جھیلیں گے
میرے نالہ کو جو کوٹھے پہ نہ آنے دو گے

سرو قد حشر اٹھا قامت دل جو ہو کر
صبح ہی لے شب عشرت ترے صد پارہ لیا
دل نہ دنیا سے لگایا کہ ہیں آزادہ روش
مجلس پیر مغاں سے نہ اٹھیں گے ہرگز
قدر اے نظم کسی نے ہی نہ جانی میری

جنوں میں اک ولولہ جو آیا بہار گل کی امنگ لے کر
ہمیشہ کوچ و مقام اپنا رہا ہے حضر و سفر طریقت

پیہم صعود نالہ شب گیر دیکھ کر
سودا ہوا ہے مجھے وہی تصویر دیکھ کر

مار لیتی ہے ادھر نرگس فتاں دوچار
کچھ گنڈھی رہ گئیں زلفیں تو پریشاں دوچار
اڑتے پھرتے ہیں حسینوں کے گریباں دوچار
کہ ہزاروں ہیں ہوئے ہونگے پشیماں دوچار
رنگ بدلے گی ابھی گردش دوراں دوچار
آسماں بھر میں ستارے ہیں درخشاں دوچار

خود ستمگر ہو عنایت ہی ستمگاروں پر
چشم فتاں نے چھری پھیر دی بیماروں پر
منہ جو پوچھو تو بل کرتے ہیں رخساروں پر
دل جو آتا ہے تو آتا ہے دل آزاروں پر
ٹوٹے پڑتے ہیں گنہگار گنہگاروں پہ
سرخ ہے رنگ شفق پھولی ہے رخساروں پر
سینے دیکھی ہے تجلی نہیں کہساروں پر
چاندنی بن کے وہ رہ جائیگا دیواروں پر

فتنے بیدار ہوئے نرگس جادو ہو کر
ڈھانک لے چہرۂ خورشید کو گیسو ہو کر
چمنستاں میں بسے ہی تو بسے بو ہو کر
پاؤں اپنا تو تھکے بیٹھے ہیں دیوانہ ہو کر
دامن دشت میں مہکا گل خودرو ہو کر

تو دل میں بیٹھا وہ دور ہو کر جگر میں تیر نگاہ ہو کر
نظر کا تو میں رنگ میں پھول کھلا تو آ انکھوں کے رنگ کر

جواب کی مینائے مے کو توڑا چلیگی تلوار محتسب سے | لہو ہی رندوں کا دیکھہ لینا بہا ہے لالہ رنگ ہوکر
اٹھے تھے تلوار کھینچ کر تم تو پھر تامل نہ چاہیے تھا | کہ رہ گئی میرے دل کی حسرت شہید تیغ درنگ ہوکر
بہت دنوں بعد مجھکو حیدر پتہ ملا ہی دل و جگر کا | وہ نکلا پتھر سے آگ بنکر یہ نکلا مہندی سے رنگ ہوکر

خار حسرت کو ہے جگر کی تلاش | گل داغ جنوں کو سر کی تلاش
عشق میں تیرے ہے جہاں بیمار | چارہ گر کو ہے چارہ گر کی تلاش
اپنے دل میں خدا کو ڈھونڈھ لیا | حد سے اب بڑھ گئی بشر کی تلاش
ہیں دعا مانگتا ہوں محشر کی | ہے جو ایک شوخ فتنہ گر کی تلاش
میکدے کو ہمارے ڈھونڈھ لیا | گئی خالی نہ ابر تر کی تلاش
ایڑیوں تک پہنچ گئے تیری زلف | مصرع قد تھا رات بھر کی تلاش
دوپہر تک تھا انتظار اس کا | دوپہر تک رہی سحر کی تلاش
ترچھی نظروں سے دیکھ لے اک بار | رگ جاں کو ہے نشتر کی تلاش
مل گئی قبر کی جگہ اے نظم | ہو گئی ختم عمر بھر کی تلاش

کچھ ابر نے اڑتی ہوئی دی ہی خبر فیض | ساقی نظر فیض ہو ساقی نظر فیض
کانٹوں پہ ہی وہ راہ تو آنکھوں پہ ہے رستہ | اک وادی اسراف ہے اک رہگزر فیض
آتا نہیں دریا کی روانی میں کبھی فرق | تھمتے نہیں رکتے نہیں شوریدہ سر فیض
طوبیٰ لکم اے اہل کرم واہ ری رفعت | لے اڑتے ہیں طوبیٰ کی طرف بال و پر فیض
کیا اہل قناعت کو غرض اہل غنی سے | ہمکو نہ سر فیض نہ ہے درد سر فیض
زاہد تجھے کیا اس کی کرمی سے عجب ہے | توبہ کا ہو در بند تو کھل جائے در فیض

نظر شوق کبھی ہے در جاناں کی طرف | کبھی حسرت کی نظر دیدۂ درباں کی طرف
دیکھنا لالہ خودرو کا لپکنا ساقی | کوہ سے دوڑ گئی آگ بیاباں کی طرف
بات چھپتی نہیں۔ پڑتی ہیں نگاہیں سب کی | اسکے دامن کی طرف میرے گریباں کی طرف
سینکڑوں داغ گنہ دھو گئے رحمت تیری | کیا گھٹا جھوم کے آئی ہے گلستاں کی طرف
میری جانب نگہ غیظ کبھی کرتے ہیں | دیکھ لیتے ہیں کبھی خنجر براں کی طرف

سر جھکائے ہوئے ہے نظم بسانِ خامہ

نہ پا سکے گل مقصود ان بہار سے ہم
اٹھے روٹھ کے ہی آگے ہمارے حسن اسیر
فنا ہوں یوں کہ ملے بعد اسکے عمر ابد
چھپیں سے کیسے صورت بھی نہ راہ ہستی ہیں
وہ آئے ہیں مگر ایسی ہیں ہے بے خبری

جو چل بسے کہیں انکا پتہ جہاں میں نہیں
وہ ہو کے اٹھے ہیں کسکو مجال عرض نیاز
وہاں خمار تغافل سے سرگرانی ہے
فلک کو رشک ہے اسکے طراز دامن پر
وہ کاش سائل دیدار کو جلا دیتا
برا نہ مان جو پہنچے کسی سے رنج اے نظم

کسی سے لیکہ امید کشود کار نہیں
جواب نامہ کا قاصد مزار پر لایا
یہ کہہ کے اٹھ گئی بالیں سے میری شمع سحر
جو تو ہو پاس تو حور و قصور سب کچھ ہو
عدم کا قافلہ کیا جانیے کس طرف کو گیا
خزاں کے آنے سے پہلے ہی تھا مجھے معلوم
غزل کہی ہے کہ موتی پروئے ہیں اے نظم

جو دل کو پیس کے پھینکیں تو آرزو نہ کریں
کہیں ہزار میں حق ہم وہ تیغ عریاں ہیں
جناب شیخ کے زہد و ورع کو دیکھ لیا
گلہ میں کیا کروں وہ لب سے لب ملا ہیں

سمت سجدہ کی ہے تیرے خط فرماں کی طرف

اٹھا کے داغ چلے باغ روزگار سے ہم
شکار کھیلتے ہیں دام آبشار سے ہم
نکالیں آب بقا ظلمت مزار سے ہم
پیادہ ہو کے نکل جائیں گے سوار سے ہم
کہ دیکھتے ہیں انہیں چشم انتظار سے ہم

نشان نقش قدم خاک رفتگاں میں نہیں
مزاج پوچھے یہ جرات مزاج داں میں نہیں
یہاں شراب اثر شیشہ فغاں میں نہیں
ستائے ایسے یہ تحریر کہکشاں میں نہیں
کوئی شرار ترے سنگ آستاں میں نہیں
کہ ہوشیار کوئی دور آسماں میں نہیں

تجھے اجل کے بھی آنے کا اعتبار نہیں
کہ جانتا تھا اسے تاب انتظار نہیں
تمام ہو گئی شب اور تجھے قرار نہیں
جو تو نہیں تو نہیں بلکہ نو بہار نہیں
ذرا بھی گرد نہیں راہ میں غبار نہیں
کہ رنگ و بوئے چمن کا کچھ اعتبار نہیں
وہ کون شعر ہے جو دُرِ شاہوار نہیں

جو پاؤں کاٹ کے بیٹھیں تو جستجو نہ کریں
کسی کا منہ نہ کریں پاس آبرو نہ کریں
کٹیں یہ ہاتھ جو اب بیعت سبو نہ کریں
دہن پہ مہر یہ کی ہے کہ گفتگو نہ کریں

وعظ کہنے کو چلے آ رہیں میخواروں میں
شیخ کو خانۂ خمار سے کچھ کام نہیں

شعلۂ شمع نہیں ہوں میں ہوں دامانِ نسیم
مجھکو خار سر دیوار سے کچھ کام نہیں

کہتا ہے راز نہاں آتش جاں سوز ہوں میں
اور زباں کہتی ہے اظہار سے کچھ کام نہیں

تیغ کھینچے ہوئے رہتی ہے ادا ہر لحظہ
ہے ستم یہ کہ گنہگار سے کچھ کام نہیں

اسکے جاتے ہی چلی چاندنی بھی گھر سے مرے
کہ مجھے اب در و دیوار سے کچھ کام نہیں

نیند آتی ہے تو یہ کہہ کے چلی جاتی ہے
کہ مجھے دیدۂ بیدار سے کچھ کام نہیں

میں جگر بند پیمبر کا ہوں شیدا اے نظم
پسر ہند جگر خوار سے کچھ کام نہیں

---

کچھ غبار دل شیدا کی خبر ہے کہ نہیں
نظر او آئینہ پردہ ادھر ہے کہ نہیں

یوم عشرت سے ترے ساتھ سفر ہی میرا
دیکھنا رات کچھ اے شمع سحر ہے کہ نہیں

ہے شب وصل کے ماتم میں فلک سوگ نشیں
دیکھ لو چاک گریباں سحر ہے کہ نہیں

ہائے افسوس نہ کہنا مرا مانا حیدر
یار کیوں مہر و محبت میں ضرر ہے کہ نہیں

---

خم گیسو میں دل زار کو ہم دیکھتے ہیں
اس شکنجہ میں گنہگار کو ہم دیکھتے ہیں

پیچ پر لچک گئے نہ کیونکر کمر نازک ہیں
ہر طرف حسن کے انبار کو ہم دیکھتے ہیں

گھر بغیر اسکے جو سنسان نظر آتا ہے
کس نظر سے در و دیوار کو ہم دیکھتے ہیں

نظم اب ترک محبت کا زمانہ ہے قریب
اور جانب نگہ یار کو ہم دیکھتے ہیں

---

نفس کے ساتھ آنکھیں دید و دیدار کر لیں
بند پاتی تا یہ جب تک تماشا تیلیاں کر لیں

اسیری میں بہار آئی ہے فریاد و فغاں کر لیں
قفس کو خوں فشاں کر لیں قفس کو بوستاں کر لیں

حسینوں کی بہار حسن ہے مہمان دو روزہ
ہوائیں گرمیاں کر لیں نگاہیں شوخیاں کر لیں

غرض ہے کسب عرفاں مجھکو میخانہ میں آنے سے
جنہیں طوفاں اٹھانا ہو وہ جو چاہیں گماں کر لیں

جواب نامہ لکھنے میں کوئی مضموں نہ بن جائے
مناسب ہے قلمبند آپ پہلے گالیاں کر لیں

نہ آنا اے اجل تجھکو قسم ہے وقت آخر تک
ابھی کچھ عمر باقی ہے ابھی ہم رائیگاں کر لیں

ہمارے ضبط کی گر پردہ داری دیکھنا چاہے
تو آ اے برق تجھکو آشیاں میں ہم نہاں کر لیں

عجب کیا گر نہیں ملتا ہر اک سینہ میں تیر اسکا
وفا و کس پہ قیاس معنی خاطر نشاں کر لیں

سمجھتے ہیں کہ جینا نزع کی حالت میں بھی اچھا
جو بس ہو تو اجل کو کچھ دنوں ہم میہماں کر لیں

خزاں کے خوف میں مر جیسے یہ اے نظم بہتر ہی
تماشائے گل ریحان باغ و بوستاں کر لیں

ہر اک سودا ہوتے اپنا دل مضطر نکلتے ہیں
جو اس محفل میں آتے ہیں وہ کچھ کھو کر نکلتے ہیں

بہار آئی اٹھا ہی جوش خون لالہ و گل میں
رگ سودا میں کیا کیا ڈوب کر نشتر نکلتے ہیں

کسی کے مطلع ابرو کو ہم نے پڑھ کے دیکھا ہے
عجب انداز پایا ہی عجب تیور نکلتے ہیں

مری فریاد اور الٹی گلا میراد باقی ہے
مرے نالے مجھی پر کھینچ کر خنجر نکلتے ہیں

نبائے جاتے ہیں کاجل کے دنبالے وقت تیز
الٰہی خیر ہو تیر نگہ کے پھر نکلتے ہیں

متاع صبر و ہوش اے نظم تو بیٹھا تو ہی لیکر
خبر بھی ہے کہ اس رستہ سے غارتگر نکلتے ہیں

سنائے ساقی کوثر میں شعر تر نکلتے ہیں
زمین شعر سے ہی چشمۂ کوثر نکلتے ہیں

ہوا ہے دید لے اڑتی ہے محشر ہو کہ کوثر ہو
انہیں میلوں میں ہم تخت سلیماں ہی نکلتے ہیں

صدائے چنگ سے مجھکو یہی آواز آتی ہے
یہ کہتا ہے کوئی پردے سے ہم باہر نکلتے ہیں

اٹھائے ہیں جہاں میں داغ جو ہرگز نہ بھولونگا
یہ تیرے چند دن ہم اے فلک کچھ ہی نکلتے ہیں

گزر جاتے ہیں یوں روز سیہ رباب ہمت پر
ستائے جس طرح یاد دل میں چھپ چھپ کر نکلتے ہیں

دل بے آرزو جیسے ملا اے نظم حیراں ہوں
کسی کے منہ سے حرف آرزو کیونکر نکلتے ہیں

ہوئی یہ کثرت نشو و نما فصل بہاری میں
کہ بیلیں دوڑتی ہیں نکہت گل کی سواری میں

حباب بحر ہیں ہم یا سراب دشت کچھ ہیں تو
کہ بوئے اعتبار آتی ہے اپنی اعتباری میں

پشیماں ہوں کہ مجھکو شاہ خوباں کیوں کہا تونے
نہ کی پھر بات ہی مجھ سے غرور شہریاری میں

ستا کر جانے والوں کے دل کیا لئے پایا
کہ گزری خانہ بر دوشی پریشاں روزگاری میں

ہے اس سفاک کا بھی سامنا محشر میں اے جلد
خدا جانے کہوں کیا عالم بے اختیاری میں

اندیشہ ہی رہزن کا بھی ہر راہ گزر میں
اس طرح سے غافل کوئی سوتا ہے سفر میں

آنکھیں مری یوں تھیں تماشا ہیں و نو لب
دو دل ہے گویا پڑھا وس نظر میں

افسانہ رہا محفل عشرت کا ہمیشہ
وہ شمع کا جلوہ نہ رہا رات کیا بھر میں

میں شہر خموشاں میں کسے جا کے پکاروں
در ہے مگر آواز نہیں حلقۂ در میں

کس طرح عنادل کے گلے میں اثر آئے — نغمے تھے نہاں پردۂ برگ گل تر میں
ہے اس کی ادا قاتل عالم دم رفتار — تلوار لگا دی ہے نزاکت نے کمر میں

بنایا ناتوانی نے سلیمان زماں مجھکو — اڑا کر لے چلی موج نسیم بوستاں مجھکو
مری باتوں میں کیا معلوم کب سے وہ کب جاگے — سرے سے اس لیے کہنی پڑی یہ داستاں مجھکو
لحد سے عرصہ محشر تک آیا ناتواں ہو کر — کہاں سے حسرت دیدار لے آئی کہاں مجھکو

یہ آہ بے اثر کیا ہو یہ نخل بے ثمر کیا ہو — نہو جب درد ہی یارب تو دل کیا ہو جگر کیا ہو
بغل گیر آرزو سے ہیں مرادیں آرزو مجھسے — یہاں اسوقت تو اک عید ہے تم جلوہ گر کیا ہو
مقدر میں یہ لکھا ہے کٹے گی عمر مر مر کر — ابھی سے مر گئے ہم دیکھئے اب عمر بھر کیا ہو
مروت سے ہو بیگانہ وفا سے دور ہو کوسوں — یہ سچ ہے نازنیں ہو خوبصورت ہو مگر کیا ہو
لگا کر زخم میں ٹانکے قضا تیری نہ آجائے — جو وہ ہنگامہ سن پائے بلا سے چارہ گر کیا ہو
قیامت کے بکھیڑے پڑ گئے آتے ہی دنیا میں — یہ مانا ہم نے مر جانا تو ممکن ہے مگر کیا ہو
کہا میں نے کہ نظم مبتلا مرتا ہے حسرت میں — کہا اس نے اگر مر جائے تو میرا ضرر کیا ہو
کہا میں نے کہ ہے سوز جگر اور اف نہیں کرتا — کہا اس کی اجازت ہی نہیں پھر نوحہ گر کیا ہو
کہا میں نے کہ دے اسکو اجازت آہ کرنیکی — کہا اس نے بھڑک اٹھے اگر سوز جگر کیا ہو
کہا میں نے کہ آنسو آنکھ کا لیکن نہیں تھمتا — کہا آنکھیں کوئی تلووں سے مل ڈالے اگر کیا ہو
کہا میں نے قدم بھر پر ہے وہ صورت دکھاؤ — کہا منہ پھیر کر اتنا کسی کو دردسر کیا ہو
کہا میں نے اثر مطلق نہیں کیا سنگدل ہے تو — کہا جب دل ہو پتھر کا تو پتھر پر اثر کیا ہو
کہا میں نے جو مر جائے تو کیا ہو سوچ تو دل میں — کہا نا عاقبت اندیش نے کچھ سوچ کر کیا ہو
کہا میں نے خبر ہی ہے کہ دی جان اسنے گھٹ گھٹ کر — کہا مر جائے چپکے سے تو پھر مجھکو خبر کیا ہو

مجھکو سمجھو یادگار رفتگان لکھنؤ — ہوں قدآدم غبار کاروان لکھنؤ
خون حسرت کہہ رہا ہے داستان لکھنؤ — رہ گیا ہے اب یہی رنگیں بیان لکھنؤ
میرے ہر آنسو میں اک آئینہ تصویر ہے — میرے ہر نالہ میں ہے طرز فغان لکھنؤ
لکھنؤ جن سے عبارت تھی ہوئے وہ ناپدید — ہے نشان لکھنؤ باقی نہ شان لکھنؤ

اب نظر آتا نہیں وہ مجمع اہل کمال | کہاں گئے ان کو زمیں وآسمان لکھنؤ
پہلے تھا اہل زباں کا دواب گردش میں ہیں | چاہیئے تھی تیغ اردو کو فسان لکھنؤ
مرثیہ گو کتنے یکتا ے زمانہ تھے یہاں | کوئی تو ان میں ہوتا نوحہ خوان لکھنؤ
پھر غبار ناتواں خاکستر پروانہ ہے | خانداں اپنا تھا شمع دودمان لکھنؤ
گھٹنیوں چلتا تھا جب اپنے یہاں طفل صنیع | سجدہ کرتے تھے اسے گردن کشان لکھنؤ
عہد پیرانہ سری میں کیوں نہ شیریں ہو سخن | بچپنے میں ہیں سنے جوکی ہے ہمزبان لکھنؤ
بوے انس آتی ہے حیدر خاک ٹھیا برج سے | جمع ہیں اک جا وطن آوارگان لکھنؤ

---

انگڑائیوں میں پیٹتے ہیں بار بار ہاتھ | شیشہ کی سمت بڑھتے ہیں بے اختیار ہاتھ
ڈوبے ہیں ترک سعی سے افسوس تو یہ ہے | ساحل تھا ہاتھ بھر پہ لگاتے جو چار ہاتھ
مٹتا نہیں نوشتہ قسمت کسی طرح | پتھر سے سر کو پھوڑ کر اتنا تو یہ مار ہاتھ
ساقی سنبھالنا کہ ہے لبریز جام مے | لغزش ہے پیر مست کے پاؤں میں رعشہ دار ہاتھ
میں اور ہوں علائق دنیا کے دام میں | پیرانہ ایک ہاتھ نہ اٹھے ہزار ہاتھ

---

آئی بہار اور خفقانی جہان کے | جب گل میں پیرہن سے گئے چاک جان کے
کوندا یہ کہہ رہا ہے کہ ہے فوج گل قریب | گھسا رنگ پہنچ گئے ہاتھی نشان کے
اب تک میں سن رہا ہوں صداے الست کو | گویا حجاب قدس یہ پردے ہیں کان کے
احسان سر پہ لے تو کسی باوقار کا | ٹھہرے اگر تو سایہ میں اونچے مکان کے
بہتر ہے تو ہی اے نفس واپسیں نہ آ | کب تک اٹھاؤں ضعف میں صدمے تکان کے
حیدر شب وصال میں بسمل میں ہو گیا | خنجر کی طرح چل گئے فقرے اذان کے

---

اس بات کا خیال محبت میں چاہیئے | یعنی جو چاہیے تو حقیقت میں چاہیئے
نکلا حریم قدس رگ جاں سے متصل | ایسی طناب پردہ قدرت میں چاہیئے
مرقد میں دادخواد کریں کب تک انتظار | عرصہ طلوع صبح قیامت میں چاہیئے
حسرت سہی امید سہی آرزو سہی | مونس تو کوئی عالم وحشت میں چاہیئے
آنکھوں میں پڑ کے کہتی ہے یہ خاک لنگاں | سرمہ ضرور دیدۂ عبرت میں چاہیئے

پہلو میں دل ہے آرزوئے یار کے لئے
آنکھیں ملی ہیں حسرت دیدار کے لیے

سب موئے تن کھڑے ہیں قیامت کے خوف سے
شاہد ہے بال بال گنہگار کے لیے

اب کے عجب نہیں ہے ہوائے بہار سے
اُتریں مسیح نرگس بیمار کے لیے

اللہ رے ذوق دید کہ خود آپ آئینہ
لہرا رہا ہے سبزۂ زنگار کے لیے

صحرا کی آرزو میں رگڑتے ہیں ایڑیاں
زنداں میں سر پٹکتے ہیں کہسار کے لئے

یاد آگئی ہے ہوا ترے کوچہ کی خلد میں
دل لوٹتا ہے سایۂ دیوار کے لیے

بیمار کو سلسلہ تھا نہ ان گیسوؤں سے کچھ
لیکن الجھ پڑے ہیں وہ بیکار کے لیے

---

نشہ میں سوجھتی ہے مجھے دور دور کی
ندی وہ سامنے ہے شراب طہور کی

اٹھے اگر تو سیکڑوں فتنے اٹھا کے آپ
بیٹھے اگر کہیں تو شرارت ضرور کی

پڑھنے سے میرے خط کے یہی سمجھو جہان نے
آنکھیں کھلی ہوئی ہیں جو بین السطور کی

کشتی مری تباہ ہے بہتے پانی میں ہے رواں
گرداب غم کی فکر نہ موج سرور کی

سجدہ بھلا بتوں کو میں کرتا تھا کل کہاں
تصویر ہے کھنچی ہوئی تیرے غرور کی

لو اسکے سامنے ہی ہیں بیتابیاں وہی
نکلے گی آج لاش دل ناصبور کی

سمجھائیں آئینہ سے جو ہوتے ہیں منہ سے
بیٹھے ہوئے بنائیں باتیں فتور کی

خون کر دیا ہے فندق رنگیں نے لعل کو
ساعد نے پھیر دی ہے کلائی بلور کی

گلشن کو دیکھتا ہوں میں نرگس کی آنکھ سے
سنتا ہوں گوش گل سے کہانی طیور کی

مجھکو یہ آسماں کی دورنگی سے ہے یقین
دن آرہے ہیں عیش کے اپنے سرور کی

اس سال کربلا کی جو رخصت ملے مجھے
حج کا ثواب نذر کرونگا حضور کی

سنے نظم دیکھیے لیجئے کا ہم جو کہتے ہیں
پھر اس سے بات آپ کے کی اور غرور کی

---

حسرت سے دیکھنے پہ وہ ایسا بدل گئے
آخر نہ قتل کرسکے ہی تیوری سے ٹل گئے

کہتی ہیں مہر و ماہ کی جلوہ فروشیاں
کھوٹے درم بھی عالم فانی میں چل گئے

ہم دل جلوں کے حال کا پروانہ ہے گواہ
پہنچے قریب شعلہ رخوں کے کہ جل گئے

کیا ڈر ہے کاتبان عمل کا ہمارے میں
ساقی وہ ساعت بدل گئی پھر سے بدل گئے

صورت عتاب کی یہ بنائی ہوئی سی ہے
او حیلہ گر ہنسی بھی آئی ہوئی سی ہے
شاہان سرفراز کا اتنا تو ہے نشان
کچھ گرد آسمان پہ چھائی ہوئی سی ہے
رنگیں ہے میرے قتل سے دامن بھی یار کا
تلوار بھی لہو میں نہائی ہوئی سی ہے
اس بت کی دید کو نظر پاک ہی ہے شرط
اور آنکھ آئینہ کی لگائی ہوئی سی ہے
آسان ہے نظم ترک ملاقات خلق سے
لیکن بری یہ دل میں سمائی ہوئی سی ہے

تنہا نہیں ہوں گر دل دیوانہ ساتھ ہے
وہ ہرزہ گرد ہوں کہ پری خانہ ساتھ ہے
ہنگامہ اس پری کی سواری کا دیکھنا
کیا دھوم ہے کہ سینکڑوں دیوانہ ساتھ ہے
دل میں ہیں لاکھ طرح کے حیلے بھرے ہوئے
پھر مشورہ کو آئینہ و شانہ ساتھ ہے
جو بے بصر ہیں ڈھونڈتے پھرتے ہیں دور دور
اور ہر قدم پہ جلوۂ جانانہ ساتھ ہے
سیکھا ہوں میکدہ میں طریق فروتنی
جب تک کہ سر ہے سجدۂ شکرانہ ساتھ ہے

خاموش ہیں فغاں سے لب آشنا نہیں ہے
اس کارواں میں ہیں ہم جنہیں درا نہیں ہے
حیرت کا میری باعث جلوہ ہی خود تمہارا
تم آئینہ سے پوچھو میری خطا نہیں ہے
نظم آج ڈھونڈھنے کو اسکے چلا تھا گھر سے
کھویا گیا خود ایسا جسکا پتا نہیں ہے

نہ اترے بام سے جب تک نہ دو پہر گذرے
ہم ایسے سایۂ دیوار سے بھی درگذرے
کمند آہ کو پھینکوں میں بام گردوں پر
جو گیسوئے شب ہجر تا کمر گذرے
ہمارے غنچۂ دل سے وہ پھول ہی اچھے
جنہیں ترے خم گیسو میں رات بھر گذرے
گہر سمجھ کے اٹھا لیتے خاک سے ہم کو
نہ اس طرف سے کبھی صاحب نظر گذرے
مجھے بھروسا ہے اے نظم اسکی رحمت پر
یقیں ہے میرے گناہوں سے وہ بھی درگذرے

نگہ کے چلتے ہیں تیر اور صدا نہیں آتی
یہ سنتے آئے ہیں کہکر قضا نہیں آتی
یہ کس ادا سے پریشاں ہوئے ترے گیسو
کہ جب سے ہوش میں باد صبا نہیں آتی
بلاکشان غم عشق لو مبارک ہو
کہ درد دل کی کسی کو دوا نہیں آتی
جواب صاف ملا ہر طرف سے قاصد کو
اجل بھی ناز سے کہتی ہے جا نہیں آتی
جو منع ہوتی ہیں مستیاں بہار میں نظم
تو جھوم جھوم کے کالی گھٹا نہیں آتی

جو بزم انس میں ہیں تجھسے لو لگائے ہوے
تمام خلق سے بیٹھے ہیں منہ پھرائے ہوے

لٹک پڑا اترا آنچل تو سیکڑوں فتنے
اٹھیں گے دامن محشر میں منہ چھپائے ہوے

کہیں چھپائے چھپتی ہے شب کی بیخوابی
نگاہیں کہتی ہیں جادو ہیں یہ جگائے ہوے

خبر کرے کوئی ان کو مری اسیری کی
جو ہیں ہوائے چمن کا فریب کھائے ہوے

حساب ہم سے بروز شمار کیا ہوگا
کہ چند روز ہیں وہی سنگ کھائے ہوے

جنوں نے دیر کا رکھا ہمیں نہ کعبہ کا
ٹھکانے چھوٹ گئے سب لیے لگائے ہوے

انہیں ہے رشک حسینوں میں دیکھکر مجکو
لگی ہے آگ کہ پھرتے ہیں تلملائے ہوے

بروز حشر میں انکا مزاج پوچھوں گا
ترے جو وعدہ پہ ہیں اعتبار لائے ہوے

پیالہ پینے کو بیٹھے ہو کر تو ہاں رندو
نظر سے پیر مغاں کی نظر لائے ہوے

چلے ہو نظم کہاں کشمکش میں یاروں کی
بغل میں شیشۂ دل ہی ذرا بچائے ہوے

---

حسیں ہو کے تبختر ضرور ہوتا ہے
ادا میں فتنہ نگہ میں فتور ہوتا ہے

ہر اک قطرہ میں دریا ہے کوئی کیا جانے
وہی سمجھتے ہیں جن کو عبور ہوتا ہے

وہ ظلم اور بھی کرتا ہے مہرباں ہو کر
ستم کا جوش کرم کا وفور ہوتا ہے

چبھیں نہ ریزۂ مینا کی طرح کیوں مژگاں
کوئی بھی نشہ میں اسطرح چور ہوتا ہے

سہرا سے دہر میں ہے کون آشنا کس کا
کہ صبح و شام ورود و صدور ہوتا ہے

جنوں نے کھینچا ہے دامن مرا او دیر نظم
ہر ایک خار جہاں نخل طور ہوتا ہے

---

کھسکنے سے ذرا پاس آ کے بیٹھ گئے
نگاہ پھر گئے تیوری چڑھا کے بیٹھ گئے

یہ بزم بادہ کشوں کی ہے حضرت واعظ
غضب کیا یہ کہاں آپ آ کے بیٹھ گئے

فلک سے کیا طلب مدعا کرے کوئی
در قبول پہ پہرے قضا کے بیٹھ گئے

وہ اب کہاں ہیں جو پہلے تھا نظم پر عالم
کہ سر پہ بار مصائب اٹھا کے بیٹھ گئے

---

میں تو صید تازہ تھا چوکا مگر صیاد بھی
پلکیں ٹانکی ہیں تو سی دیتا لب فریاد بھی

اب تو قائل ہو وفا کا وہ ستم ایجاد بھی
ظلم بھی ہے رحم بھی ہے داد بھی بیداد بھی

کم نگاہی اسقدر بے التفاتی اس قدر
اک نگہ پر ہم بکے بھی ہو گئے آزاد بھی

لامکاں کی سرحدوں سے ہی مکاں کوئی دوست
بے نشانی ہے زمانہ میں نشاں کوئی دوست

ہمسے واماندہ نکا بھی لازم ہے کچھ خیال
اک ذرا ٹھہر سے چلا اے رہروان کوئی دوست

چلتا ہے بزم یار میں ساغر نئی طرح
ہے آج آفتاب کو چکر نئی طرح

ایام زیست کاٹ کے نکلی بدن سے روح
خالی ہوا ہے بھر کے یہ ساغر نئی طرح

نکلا دم انتظار میں آنکھوں کی راہ سے
پھولوں سے بو نکل گئی باہر نئی طرح

گیسوئے یار سے دل پر آرزو چھٹا
نکلا سواد شام سے لشکر نئی طرح

مشتاق پاؤں دوش صبا پر تھے شاہ کے
حیدر اوٹھائے تھے در خیبر نئی طرح

مر گیا عاشق رخسار پہ وہ ہو کر ہا
روح نکلی تو نسیم گل خوشبو ہو کر

حلقۂ زلف سے بڑھ جائیگا نور رخ یار
حسن چمکیگا ہلال شب گیسو ہو کر

جان دی سوز محبت سے جو پروانے نے
بہہ گئی شمع بھی اک رات میں آنسو ہو کر

باغباں ہم ترے گلشن میں رہیں گے اک شب
صبح جائیں گے بہار گل خوشبو ہو کر

کالعقارب ہیں زمانے کے اقارب مشتاق
تجھ سے سب نیش زنی کرتے ہیں بچھو ہو کر

ڈھلا ہے حسن لیکن رنگ ہے رخسار جاناں پر
ابھی باقی ہے کچھ کچھ دھوپ دیوار گلستاں پر

نہ ہم گل ہیں نہ بلبل ہیں فقط رنگیں طبیعت ہیں
نہ ہم صحن چمن میں ہیں نہ دیوار گلستاں پر

غضب صیاد ظالم ہے کہ بلبل کے نشیمن کو
پروں کا سائباں چھایا ہے دیوار گلستاں پر

اسیروں نے پھڑک کر جان دیدی ہو گیا گلشن تمام
قفس ٹوٹے ہوئے رکھے ہیں دیوار گلستاں پر

خزاں کے غم میں سر ٹکرائے ہیں اتنے عنادل نے
ہزاروں خون کے دھبے ہیں دیوار گلستاں پر

ہے معلوم اے صیاد کچھ مدت اسیری کی
ہماری قید کا دن لکھدے دیوار گلستاں پر

گلستاں میں ذرا تم اپنی رنگ آمیزیاں دیکھو
ہزاروں رنگ ہیں مشتاق دیوار گلستاں پر

میں دل جلا ہوں بزم جہاں میں مثال شمع
جلکر مجھے فراغ ہے مشکل بحال شمع

منہ دیکھتے ہی یار کا خاموش ہو گئی
اس گل کے آگے کچھ نہ چلی قیل و قال شمع

کرتی ہے ضبط دل میں جو پروانوں کا یہ غم
بنکر دھواں نکلتا ہے گرد ملال شمع

عاشق کو رازداری معشوق ہے ضرور — پروانوں کی زبان سے نکلا نہ حال شمع
پروانے جل کے آتش غیرت سے مر گئے — محفل میں بے حجاب جو دیکھا جمال شمع
پروانوں کے جو نالۂ سوزاں کبھی ہوں تیز — بڑھ جائے نور شعلۂ حسن و جمال شمع
محفل میں لو لگائے ہیں پروانے سینکڑوں — فانوس ہو نہ پردۂ حسن و جمال شمع

مشتاق سوز غم نے کیا ہے جو آب آب
آنسو بنا ہوا ہے تن ہوں مثال شمع

ہوں میں روشن دل نہیں گو میری محفل میں چراغ — ہے مرا داغ سویدا خانۂ دل میں چراغ
مر گئے مجھ دلسوز نے نام اپنا روشن کر دیا — خوں کے دھبے بن گئے شمشیر قاتل میں چراغ
آمد و شد میں نفس کے رو رہے ہے کیونکر مقیم — ہو ہوا جس جا وہاں جلتا ہے مشکل میں چراغ
نجد میں کہتا تھا مجنوں دیکھ کر چشم غزال — جل رہا ہے یہ مگر لیلیٰ کی محفل میں چراغ
بزم سے باہر کیا پہچان کر اوس نے مجھے — دل جلا میرا جلا جب اوسکی محفل میں چراغ
شعر کو بھی ہے مری روشن کلامی سے فروغ — بیت میں مضموں ہی یا لیلیٰ کی محفل میں چراغ
پردہ کرتا ہے جو دامان حریر شعلہ سے — تجھ سے شرماتا ہے شاید کسی محفل میں چراغ
روشنی حسن نے یہ عشق کو بخشا فروغ — باغ کا ہر گل بنا چشم عنا دل کا چراغ

بزم جاناں میں اندھیرے سے نہ لے مشتاق ڈر
دل تو جلتا ہی نہیں جلتا جو محفل میں چراغ

چاندنی مہتاب کی پھیلی جلے گھر گھر چراغ — وصل کی شب ہے بجھا دے نور کا بستر چراغ
سیر کو گور غریباں کی وہ شب کو جائیں گے — آج تکئے پر لگا لے شام سے بستر چراغ
کب سے ہے میری سیہ بختی لحد پر منتظر — دیر اب کیا ہے بجھا دے جل کے اے صرصر چراغ
شب کو دکھلائے کرامت فیض ساقی تا اگر — جام زریں میں جلائے بادۂ احمر چراغ
بے حجابی کی رسائی گر دکھائے وصل میں — اپنے دامن سے بجھائے وہ پری پیکر چراغ
وعظ میں اتنا کیا ہے بادۂ احمر کا ذکر — آج واعظ نے جلایا ہے سر منبر چراغ
جب کہا میں نے کہ گیا پور روشنی یوا وہ شوخ — کیوں بڑھائیں لیلیٰ شب کا تو ہی زیور چراغ
بے عیش نالہ کناں بلبل دیوانۂ عشق — گوش گل باغ میں سنتا نہیں افسانۂ عشق
سیر عالم نظر آنے لگی الفت میں ہمیں — جام جم بن گیا کشکول گدایانۂ عشق

دل جلاؤں تو ہو الفت کو مری نشو و نما
آگ پر سے جو زمیں پہ تو اُگے دانۂ عشق

ہے اجل جرعہ کشاں مئے الفت کے لیے
بادۂ مرگ سے لبریز ہے پیمانۂ عشق

میں نہ اسرار محبت سے خبردار ہوا
نہ اٹھی مجھ سے نقاب رخ جانانۂ عشق

عشق رخ دشت نوردی میں جو پائے فروغ
نقش پا ہوویں چراغ رہ ویرانۂ عشق

خونریز کس طرح نہ ہو رنگ بہار عشق
پیکاں جہاں بھرے ہیں وہی لالہ زار عشق

ہوتا ہے خاک ہجر میں انجام کار عشق
جاتیں ہیں عاشقوں کی غبار دیار عشق

سرکش بہت ہے توسن بے اختیار عشق
روکے ہوئے بجام کو اے شہسوار عشق

وصل حبیب ہے اگر انجام کار عشق
یا وا بکام اہل جہاں روزگار عشق

محبوب اہل فہم ہو رنگ بہار عشق
بار جنوں نہ لائے اگر شاخسار عشق

معشوق کی نظر میں ہو گر اعتبار عشق
بنجائے حسن بندۂ طاعت گذار عشق

وحشت مری ہے جلوہ نمائے نگار عشق
نقش قدم ہیں دشت میں آئینہ دار عشق

صحرا میں ہم پھرے تو ہوئے رازدار عشق
چھالے بنے کلاہ سر اعتبار عشق

میں باغ میں دکھاؤں جو رنگ بہار عشق
بنجائے آہ سرو لب جوئبار عشق

چھوٹے گی میرے پاؤں سے کیا رہگذار عشق
سر میں بھری ہوئی ہے ہوائے دیار عشق

ایسا جہاں میں کوئی نہیں غمگسار عشق
صدمے سے ہو لیے زندگی بستوار عشق

منصور کسطرح سے ہوں مست مئے ولا
گرد اور پر جو ہوں میں تو اٹھے غبار عشق

پیری نے الفتوں کے نشاں سب مٹا دئے
اب ایک داغ دل ہی فقط یادگار عشق

مشتاق سوز غم کا نہیں یار کو یقیں
کیونکر دکھاؤ حال دل داغدار عشق

ہے صبر پردہ پوش دل داغدار عشق
پنہاں تہ قبائے سکوں ہے شرار عشق

پوشیدہ خوب غم نے کیا حال زار عشق
دل کا غبار اٹھ کے بنا پردہ دار عشق

داغ اہل دل کیواسطے ہیں لالہ زار عشق
شمع اجل ہے موج نسیم بہار عشق

حاصل ہوا عدو کو نہ لطف بہار عشق
کھٹکا کبھی نہ دیدۂ بد بیں میں خار عشق

یا حکم قتل دو اسے یا بخشدو خطا
بیٹھا ہوا ہے دیر سے تقصیروار عشق

الفت میں دل کو ہے مرے تکلیف کا مزا
سو جام بادہ ہوں تو نہ بدلوں خمار عشق

ٹھکرا دو تم اسے تو ہو حاصل وقار عشق
رکھے ہے سر آستانے پہ ہر خاکسار عشق

میرے خمیر میں جو ملا ہے خمار عشق
سرمست ہے ازل سے دل میگسار عشق

برباد کر دے موت کہیں جلد کار عشق
کھولے لحد کی لوح طلسم حصار عشق

خار جنوں سے پچھے ہیں سر رہگذار عشق
کوچہ ہے چاک جیب کا راہ دیار عشق

فرقت میں ضو فگن ہے دل داغدار عشق
روشن ہیں اس چراغ سے شبہائے تار عشق

بیدار مثل دیدۂ اختر ہوں رات بھر
ہوں میں جہاں میں عابد شب زندہ دار عشق

الفت میں غرق ہی تو اوٹھا صدمہ و الم
کشتی ہے موج غم کی لب رودبار عشق

کیا گو مگو ہے اہل طریقت کا ماجرا
مجذوب بیٹھے ہو تو بٹے راز دار عشق

دل ہو یا کہ جگر سہہ لے جفا ایک نہ ایک
طے کرے مرحلۂ صبر و رضا ایک نہ ایک

سارا عالم ہے تری گھات میں ای شوخ شریر
لوٹ ہی لیگا جوانی کا مزا ایک نہ ایک

سن ہے کم طبع ہے شوخ اور نیا لطف وصال
لے ہی جائیگا ان آنکھوں سے حیا ایک نہ ایک

راز داں دل کو بناؤ کہ جگر کو میرے
چاہیئے محرم انداز جفا ایک نہ ایک

نتیجہ ہوا اس میں کہ ہو جا سد فن اسے مشتاق
میری چوکھٹ پہ رہے ناصیہ سا ایک نہ ایک

بد ہو کہ نیک عشق میں انجام کار دل
بے اختیار دل ہے تو کیا اختیار دل

بزم جہاں میں راز کھلا میرا مثل شمع
سر سے لگی جو آگ تو نکلا بخار دل

ہے یہ کسی کے تیر نظر کا امیدوار
اندر اک آرزو میں نہاں ہے شکار دل

اسکو یقین عشق مرے سوز غم سے ہے
شعلہ بنا ہے تاج سر اعتبار دل

مشتاق کس لئے غم عالم ہے تجھ سے دور
کافی ہے اوس کی قید کو تیرا حصار دل

وہ راز ہیں کہ جو ہیں اپنے اختیار میں ہم
نظر کی طرح سے ہیں چشم اعتبار میں ہم

شب وصال کی گستاخیوں سے ہو نہ خفا
خطا معاف نہ تھے اپنے اختیار میں ہم

ہمارے نخل تمنا کا یہ اشارہ ہے
کبھی پھلے نہ گلستان روزگار میں ہم

ظہور کیجئے مولا غلام ہیں مشتاق
حضور آپکے بیٹھے ہیں انتظار میں ہم

شگفتہ دل نہ ہوئے موسم جوانی میں
وہ پھول ہیں نہ کھلے موسم بہار میں ہم

ب مبتلائے چشم نہ تھیں دل کی حسرتیں
مشتاق اپنی دست نوردی کو نہیں کیا
ل غم ہجر میں کشتی دل ناشاد کی ہے
کو سمجھے ہوئے ہے دامن محشر سب خلق
رش قلب بڑھاتے ہیں شب غم نالے
رنے سے جو بڑھتا ہے شب ہجر میں ضعف
ں میں ہیں الم و غم سرور جاں کے لیے
ری آرزوئیں ہیں غبار دل کی اسیر
بار درد میری خموشی میں صاف ہے
ہد ڈرائے پھر خدا سے مجھے اگر
روئے یار کھل گئی الٹا نقاب رخ
ستوں کی بزم عیش میں ساقی کا اتحاد
ں ہوں بتلا ظلم دل سوزاں ہیں گوشہ گیر
وہ مفلس کے وصل میں جو ٹوٹے ہیں چوٹے ہاتھ
صبح ترا زلف مشک فام میں ہے
پاؤں کے چلتا ہے بزم میں ساغر
بادہ کش ہوں کہ ہے دل میں الفت ساقی
ئیں ہوں کہ راحت ہے مجھے رنج فراوانی سے
زاں یوں شب وصلت کہ میرے روز ہجر اسے
ب وصل آئی ہے ارماں مرے دل کے نکلتے ہیں
ہ جاتا ہے یہ ساغر پہ ساغر بادہ نوشوں کو
ں ہے ابتدا جامہ دری سے میری وحشت کی
ہو قلزم غم سے تو مرا دل ٹھہرے
ں وہ غم دوست نہ ہو رنج تو مشکل ٹھہرے
رے قتل تو جاؤں میں سوئے ملک عدم

کب آرزو اسیر کمند نظر نہ تھی
آندھی سیاہ اٹھی تھی گرد سفر نہ تھی
ہر نفس موج مرے قلزم فریاد کی ہے
وہ قبا اتری ہوئی قامت فریاد کی ہے
آتش افروز ہوا دامن فریاد کی ہے
یہ بنا پڑی محفل فریاد کی ہے
کھڑے ہیں راہ میں یہ زرد کارواں کے لیے
حصار بن گئے ہیں گرد کارواں کے لیے
اخفائے راز عشق لب انکشاف ہے
رحمت کہے خطائے جوانی معاف ہے
چل اے قضا کہ تیغ ادا بے غلاف ہے
برہمن سے معاملہ اختلاف ہے
صحرا اے حشر زاہد اعتکاف ہے
تیرا تصور دست درازی معاف ہے
بیاض صبح کا جلوہ سواد شام میں ہے
اثر عجیب یہ ساقی کے فیض عام میں ہے
رحیق مصطفیٰ عشق پرستے جام میں ہے
شاید ہیں مرے لبہائے خنداں زخم خنداں سے
کہ پہاڑ کے صبح دولت جس طرح شام غریباں سے
برآئی آرزو قیدی رہا ہوتے ہیں زنداں سے
سر بلبانے مے اٹھتا نہیں ساقی کے احساں سے
جنوں آیا ہے راہ پہ چاک گریباں سے
طے ہو دریا تو یہ کشتی لب ساحل ٹھہرے
بار ہو کوہ الم کا تو مرا دل ٹھہرے
خط جو گردن پہ کھینچے جادۂ منزل ٹھہرے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان طاہر

فرخ آبادی

روز فرقت نے دیئے داغ جگر میں کیا کیا
مشعلیں جلتی ہیں دن کو مرے گھر میں کیا کیا

کوچۂ عشق میں لٹتی ہے متاع دل و جان
رہزنی ہوتی ہے اس راہگذر میں کیا کیا

رات دن داغ اسیر دیو نالا کرتے ہیں
گل کھلا کرتے ہیں صیاد کے گھر میں کیا کیا

قتل کو میرے جو باندھی ہے کمر دہی اسنے
بل پڑے جاتے ہیں قاتل کی کمر میں کیا کیا

مجھسے سیکھا ہے شب غم میں جو انداز فغان
درد ہے نالۂ مرغان سحر میں کیا کیا

یار کا طالب دیدار ہوا ہے جب سے
خاک اڑا کرتی ہے آئینہ کے گھر میں کیا کیا

کیا غرض حاسد کم بیں سے مجھے اے طاہر
آبرو ہے مری ارباب نظر میں کیا کیا

---

سجدہ کے ذوق شوق میں اے بت زمانہ تھا
کیا کعبۂ مراد ترا آستانہ تھا

اس ترک سا جو گوشۂ زریں ہاتھ آگیا
مثل غبار میں بھی برابر روانہ تھا

تیر نظر سے جب تن لاغر نہ اڑ سکا
تیوری بدل گئی کہ یہ کیسا نشانہ تھا

کیسے تو انکو یاد لگاوٹ کے ڈھنگ تھے
مجھسے بھی میل غیر سے بھی دوستانہ تھا

ڈوبا ہوا تمام الفت ساقی کے رنگ میں
ظاہر میں گو لباس مرا صوفیانہ تھا

شیشہ جو ٹوٹ گیا ہے بدن آسمان کا
فریادیوں کی آہ نہ تھی تازیانہ تھا

طاہر تمھیں پسند تھیں نازک خیالیاں
لیکن میں عاشق سخن عاشقانہ تھا

---

سبزہ جو ہمیں عارض جانان سے نکالا
بیگانہ کو یاروں نے گلستاں سے نکالا

تھی یار خستہ بدن کی بھی غضب قید جنون میں
مشکل سے گلا طوق گریباں سے نکالا

الطاف شہنشاہ امم عام ہیں طاہر
بندہ کو بھی قید غم عصیاں سے نکالا

---

دشوار راستہ ہے کہ انجمن میں کب
کیوں چپ رہوں زبان نہیں ہے دہن میں کیا

اس شمع رو کو دیکھکے کہتے ہیں اہل بزم  روشن چراغ طور ہی اس انجمن میں کیا

خیال جب رخ پر نور کا جناب نہ تھا  تو میری آنکھ کا تارا یہ آفتاب نہ تھا
وہ نشہ میں نہ لڑاتے تھے آنکھ غیروں سے  کسی زمانہ میں یہ میکدہ خراب نہ تھا
ملاحظہ جو وہ کرتے تو چند سطریں تھیں  نیاز نامۂ عاشق کوئی کتاب نہ تھا
ہمارے خون کا اس گلبدن کے ہاتھوں میں  وہ رنگ تھا کہ حنا کو بھی دستیاب نہ تھا
رب اسکی بندہ نوازی جو بخشدے طاہر  ہمارے جرم کی کچھ حد نہ تھی حساب نہ تھا

جس طرف تھا بام جانان خط اڑا کر لیگیا  نامہ بر بیٹھے رہے بازی کبوتر لیگیا
نامہ بر کو میں نے لکھدی ساری شرح آرزو  ایک خط کیا لیگیا دفتر کا دفتر لیگیا
آنکھیں ساقی سے ملا کر غیر جب رخصت ہوا  شربت دیدار پیمانوں میں بھر کر لیگیا
مانگتا ہوں میں بھی مسجد میں دعائیں وصل کی  مجکو بھی عشق بتان اللہ کے گھر لے گیا
اس طرح دنیا سے اٹھوں یا الٰہ العالمین  سب کہیں طاہر غم آل پیمبر لیگیا

جگر میں داغ جنون بے حساب دینا جا  نشانیاں مجھے تو اے شباب دینا جا
بہار توبہ شکن آگئی ہے اے ساقی  چمن کی خیر ہو جام شراب دینا جا
بلا سے آپ گلا کاٹ لوں میں اے قاتل  کمر سے کھول کے تیغ خوشاب دینا جا

عاشقوں کا کوئی پرسان عہد خوبان میں نہ تھا  پھول بلبل کے ہوئے ماتم گلستان میں نہ تھا
وہ کاک ایسی تھی تمہارے ناوک دلدوز کی  جب ذرا کھٹکا ہوا نشتر رگ جان میں نہ تھا
لوٹ لی اس نونہال حسن نے ساری بہار  فصل گل کا نام تھا کچھ بھی گلستان میں نہ تھا
پہنچ دی اپنا حال دل کیا عرض کرتا آئینہ  اور ہی عالم میں تھا بزم حسینان میں نہ تھا
کیوں کیا بدنام طاہر جوشش وحشت نے مجھے  آنسوؤں کا تار بھی میرے گریبان میں نہ تھا

دل جلایا تو فروغ رخ زیبا دیکھا  ہمنے گھر پھونک کے اے آہ تماشا دیکھا
اپنے قابو میں جو محبوس بلا کو دیکھا  اور بل کرنے لگی زلف دوتا کو دیکھا
باغ میں پیرہن گل سے جب الجھے کانٹے  یار نے مجکو کبھی اپنی قبا کو دیکھا
تھا سبا ہی صحبت سے مجھے نقشے  میں نے اس بت کو نہ زاہد نہ خدا کو دیکھا

ہمنے کب کی تھی خوشامد کہ نہ پامال کرو | پاؤں پڑتے ہوئے دیکھا تو حنا کو دیکھا
قتل کرنا ہو تو انھیں مدِ نظر تھا طاہر | آئے چمکاتے ہوئے تیغ ادا کو دیکھا

دیکھ لیں اہل نظر کیفیتِ میخانہ آج | چشم ساقی کی طرح گردش میں ہے پیمانہ آج
شمعِ روشن کو بجھا دیتا ہے تیرے سامنے | آستیں کا کام کرتا ہے پر پروانہ آج
یا خدا عالم نظر آئے بتوں کے حسن کا | تو تیا ہے چشم ہو خاکِ درِ بتخانہ آج
وحشتِ دل کی حمایت پاکے ای جوشِ جنون | عقل سے دست و گریبان ہے ترا دیوانہ آج
وحشتِ دل کھینچتی ہے جانبِ دشتِ جنون | پھر بسانے جاتے ہیں طاہر کوئی ویرانہ آج

اے باغبان یہ سرو و صنوبر ہیں کیا بلند | طوبیٰ سے ہاتھ بھر ہے قدِ دلربا بلند
پہنچی کمندِ آہ فلک تک تو کیا ہوا | بام مرادِ عشق ہے اس سے سوا بلند
نقشہ رہ کر رہا ہے رخ بے مثال کا | اقبال آفتاب ہے ای مہ لقا بلند
کٹنا جو آفتِ شبِ غم کا محال ہے | کس بیکسی کے ساتھ ہیں دستِ دعا بلند
طاہر مشاعرہ میں پڑھی آج وہ غزل | ہے ہر طرف سے غلغلۂ مرحبا بلند

چلے کوچۂ زلف سے دل نکل کر | کہاں پاؤں پھیلا دیتے ہیں مچل کر تو
یہ نالے ہیں یا خار اے ناتوانی | کھٹکتے ہیں سینہ میں دل سے نکل کر تو
جب آنکھوں نے دیکھے ہیں وہ صاف عارض | نظر نے قدم لے لیے ہیں پھسل کر تو
تماشا ہوا اپنی امانت جو مانگوں | کسی اور کا دل وہ دیدیں بدل کر تو
کہیں بھی زمانہ میں قدرِ سخن ہے | کہے کون طاہر سے فکرِ غزل کر

آنکھ پڑتی ہے برابر ترے رخساروں پر | واہ کیا پاسے نظر ٹھہرے ہیں انگاروں پر
ہاتھ اوچھا مرے قاتل نے لگایا کیا ہے | دہن زخم ہنسے دیتے ہیں تلواروں پر
ضبطِ فریاد و فغاں کا بھی کوئی موقع ہے | کوہِ غم ٹوٹ پڑا ہے جگر افگاروں پر
وہ عیادت کو جو آتے ہیں تو کہتے ہیں رقیب | تم تو کچھ جان دیئے دیتے ہو بیماروں پر
ہوں اگر احمد مختار شفیع ای طاہر | یہ بھی ممکن ہے کہ آج آئے گنہگاروں پر

انجان نہ بن عشق کی روداد سمجھ کر | الطاف ظالم بنا لیتے ہیں روداد سمجھ کر

جو چاہو کہو عاشقِ ناشاد سمجھ کر
ستم تمکو چڑھایا ہے پری زاد سمجھ کر
یہ حشر میں ہے صور سرافیل کی آواز
بیتاب نہ ہونا مری فریاد سمجھ کر
کیوں رہنے دیا سینہ میں داغِ غمِ الفت
اسکو بھی مٹا دو دلِ ناشاد سمجھکر
صحرا میں حساب آبلہ پائی کا ہے مشکل
ذروں کی بتا سکتے ہیں تعداد سمجھکر
نظر دل سے گراتا ہے اگر ناز میں داخل
ہم یہ بھی اوٹھا سکتے ہیں آفتاد سمجھکر
طاہر مرے اشعار پڑھنے لگے احباب
نقادِ سخن دینے لگے داد سمجھ کر

ذرے تری افشاں کے نظر آئینگے کب تک
یہ گوہرِ مقصد مجھے مل جائینگے کب تک
شمشیر و سر جنکے گلے میں ہے حمائل
وہ زخموں کی بدھی مجھے پہنائینگے کب تک
عنصر میں حسینوں نے مجھے قتل کیا تھا
اب قدر ہوئی ہے تو وہ پچھتائینگے کب تک
تا صور ہیں کیا دیدہ خونبار ہمارے
اشک جگر آلود بہے جائینگے کب تک
طاہر مری تقدیر بدل جائیگی کسدن
وہ غیر سے ملنے کی قسم کھائینگے کبتک

لاسے کا پھول ہیں کہ گلِ زرد ایڑیاں
ستو میں ہزار میں ہیں تری فرد ایڑیاں
ایک ایک گام پر ترے جانباز مر مٹے
چل چل کے رہ گئیں صفتِ نرد ایڑیاں
بیتاب ہو کے پلکوں سے آنکھوں سے چوم لوں
رکھدے مزار پر جو وہ بیدرد ایڑیاں
اے خار چند آبلے ہیں نذر ہو قبول
لائی ہیں دور سے رہ آورد ایڑیاں
ہیں کیوں شناؤں دشت نوردی کا ماجرا
کیا بانٹ لینگی آبلوں کا درد ایڑیاں
کوئے صنم سے آئی ہیں اتنا تو پوچھ لوں
کعبے سے سرمہ لائی ہیں یا گرد ایڑیاں
طاہر کی یہ غزل ہے کہ تصویر ہے کوئی
کیا نظم کیں ہیں منتخب فرد ایڑیاں

انساں کبھی ٹلتے ہیں جو وہ زلف دوتا ہیں
تاریک سے چھٹک جاتے ہیں ساون کی گھٹا ہیں
چلتی رہی تلوار ہوا ہو گئے اغیار
ہم پاؤں جمائے رہے میداں وفا میں
کیا جان کشاکش میں پڑی ہے دمِ رخصت
روکیں تمہیں ہم یا دلِ وارفتہ کو تھامیں
وعدہ کا بھی کیا پاس نہیں ہے دمِ سحر میں
زلفوں میں گرہ دیتے ہو یا بند قبا میں
طاہر لبِ جاں بخش دنیا الفت ہوئی ترک
کیا جان گئی ہے ہوس آبِ بقا میں

کیا دیکھ لیا حالِ دلِ زار بغل میں
کیوں بیٹھ کے رونے لگے غمخوار بغل میں

جب آہ دکھاتی ہے تاثیر کے جوہر
آ بیٹھتے ہیں آئینہ رخسار بغل میں

مجھ پر غم و اندوہ نے احسان کیا ہے
آتے ہیں تو بیٹھیں مرے غمخوار بغل میں

دنیا میں سلامت رہیں داغِ غمِ الفت
ہے دل کے لیے گرمیٔ بازار بغل میں

بیتاب جدائی میں دلِ زار ہے طاہر
مچھلی سی تڑپ جاتی ہے ہر بار بغل میں

---

آپ کیا ملیں حسینوں سے ہم گوشہ گیر ہیں
غارت گروں نے لوٹ لیا ہے فقیر ہیں

خالق بچائے زہرہ جبینوں کی چاہ سے
سنتے ہیں دو فرشتے ابھی تک اسیر ہیں

چار آنکھیں ہونے کی ہیں تو غصہ نہ کیجئے
سائل نہیں فقیر نہیں راہ گیر ہیں

[illegible] تمہارے بیٹھے ہیں سر پہ آفتاب
ہم خاکسار مالکِ تاج و سریر ہیں

وہ بھی تو دیکھیں اک اثرِ گریہ ایک دن
جن کی نگاہ میں مرے آنسو حقیر ہیں

کہہ دینگے صاف صاف وہ دیکھیں تو آئینہ
یہ مانگ ہے لکیر ہم اس پہ فقیر ہیں

نظروں سے کیا گرائینگے طاہر عدو مجھے
فضلِ خدا سے دستِ خدا دستگیر ہیں

---

کرم کرے وہ شہِ حسن بے نقاب کہیں
دعا فقیر کی ہو جائے مستجاب کہیں

سمندِ ناز ترا اس لیے ہوا ہے
کسی کی خاک نہ ہو جائے ہمرکاب کہیں

حضور دیکھ تو لیں اپنے طاقِ ابرو میں
ہیں رکھ کے بھول گیا ہوں دلِ خراب کہیں

نہ آئے رازِ محبت زباں تک دل سے
چھلک نہ جائے پیالے سے یہ شراب کہیں

یہی تو وقت ہے طاہر کشودِ مشکل کا
میری مدد کے لیے آئیں بو تراب کہیں

---

کس خرابی سے طلب ہے درِ جاناں مجھکو
کہیں رہنے دی اب اس گردشِ دوراں مجھکو

عشق میں صبر و تحمل کا بھروسا کیا ہے
یہ بھی دو دن کے نظر آتے ہیں مہماں مجھکو

بخیۂ چاکِ جگر کے لیے اے دستِ جنوں
کوئی باقی ہو تو دے تارِ گریباں مجھکو

دھوکے دینے کو فقیرانہ بنائی صورت
پھر بھی پہچان گئے آپ کے درباں مجھکو

دیکھتے ہیں جو حقارت کی نظر سے طاہر
کیا یہ بیزار سمجھتے نہیں انساں مجھکو

---

رہی قفس میں بھی مرنے کی آرزو مجھکو
گلے کا ہار ہوئی ہے رگِ گلو مجھکو

میں حالِ سوزِ جدائی بیان کرتا ہوں
زبان دراز نہ ٹھہرائیں شمع رو مجھکو

لحد میں رُخ نہ کروں کوے یار کی جانب
جب اضطراب بھی رہنے دے قبلہ رو مجھکو

میں ساتھ ساتھ چلونگا ابھی اے عمر
سنبھال لینے دے بارِ گناہ تو مجھکو

یقیں ہے نامۂ عصیاں سپید ہو طاہر
سکھائیں دیدۂ گریاں جو شست و شو مجھکو

حرفِ ناخواندہ ہے بلبل سے چمن کا شکوہ
یہ بھی کیا بات ہے میں اور وطن کا شکوہ

ہم تو ہر حال میں اے مرگ بیاباں خوش ہیں
گور کی ہے نہ شکایت نہ کفن کا شکوہ

خار بنکر دلِ شیدا میں اُلجھ رہتا ہے
لب تک آتا نہیں اُس غنچہ دہن کا شکوہ

باغباں چاکِ قفس کو بھی گِل اندود کر
آنکھیں پھوٹیں جو کروں سیرِ چمن کا شکوہ

واقعی فکرِ سخن ہو سکی اے طاہر
ہے بجا قدر شناسانِ سخن کا شکوہ

میری فریاد حسینوں کے نہ در تک پہونچے
کچھ بھی ہمت ہو تو مر مٹ کے اثر تک پہونچے

تیری پلکوں نے دیا ناوکِ دلدوز کا ساتھ
چٹکیاں لینے کو نشتر بھی جگر تک پہونچے

ترکِ سودائے محبت کی کوئی وجہ بھی ہے
سر بسر نفع ہو مجھکو جو ضرر تک پہونچے

دیکھیں کس روز پہونچتے ہیں عدم کو عاشق
رفتہ رفتہ ترے گیسو تو کمر تک پہونچے

مجھسے کہتے ہیں وہ تیغِ دو زباں چمکا کر
دیکھ شکوہ نہ لبِ زخمِ جگر تک پہونچے

جنکی تقدیر نے کی راہبری اے طاہر
سر کے بل وہ شہِ کونین کے در تک پہونچے

مطلع ہوں ہجر میں حالِ دلِ غمناک سے
روز ملتی ہے خبر اشکِ رواں کی ڈاک سے

مال و دولت سے ہیں مستغنی ترے در کے فقیر
کیمیا ہاتھ آئی ہے نقشِ قدم کی خاک سے

اہلِ بینش کے مکانمیں شمعِ روشن ہو نہ ہو
دل منور رہو فروغِ شعلۂ ادراک سے

ایک تیری سادگی میں ہیں ہزاروں خوبیاں
خوشنما گل ہے فقط نیرنگیِ پوشاک سے

تیغِ ابرو کی صفت اے یارِ جانی یاد ہے
صاحبِ جوہر ہوں مجھے شمشیر خانی یاد ہے

سنتے سنتے پاؤں سو جائیں مقدر کسطرح
شامِ غربت کی مجھے ایسی کہانی یاد ہے

پھیر دیں محفل میں شاید میرے شکوہ کا جواب
اے صنم تجھکو تو عذرِ بدزبانی یاد ہے

رعشۂ پیری نہیں غصہ میں کانپ اٹھتا ہوں میں
بیوفائی تیری اے عہدِ جوانی یاد ہے

رو رہا ہوں طاہر اس ابر کرم کی یاد میں    دیدۂ گریاں کو دریا کی روانی یاد ہے

تمنے جو صورت دکھائی دم زینت اپنی    آئینہ بھول گیا صاف حقیقت اپنی ہو
نامۂ شوق جو لکھا ہے بت میکش کو    ملگئی ہی خط ساغر سے عبارت اپنی ہو
چشم مشتاق کو ہی کحل جواہر کی تلاش    آپ دیدے دالیئے خاک در دولت اپنی
سوز پروانے جو آ آ کے بڑھا کرتے ہیں    رات بھر روتی ہی شمع سر تربت اپنی ہو
شاعری ورثہ میں اللہ نے دی ہی طاہر    یہی جاگیر ہی اپنی یہی دولت اپنی

جان دیتا ہی تڑپ کر کوئی کیونکر دیکھئے    آئیے سرکار دروازہ کے باہر دیکھئے
الحذر تیری درازی ای شب نار فراق    جلوہ گر ہوتی ہی کب تک صبح محشر دیکھئے
آپ آئے رشک قامت نے قیامت کی بپا    باغ سے لیے ہوئے سرو صنوبر دیکھئے ہو
بزم میں انکا اشارہ ہو رہے نیچی نگاہ    شوق کہتا ہی کن انکھیوں سی برابر دیکھئے ہو
حشر میں طاہر وسیلہ اپنی بخشش کا ہوا    کام آئی مدحت آل پیمبر دیکھئے

جب وہ اٹھکھیلیوں سی جانب گلزار چلے    سرو کیطرح تنے کبک کی رفتار چلے ہو
بڑھ گئی شوق شہادت میں جو بیتابی دل    چال بسمل کی تمھارے جگر افگار چلے ہو
شکر ہی ہوگئی آساں رہ ملک عدم    تیری تلوار کے سایہ میں گنہگار چلے ہو
مفت میں لٹگئے ہم واہ ری قسمت کی بدی    تمسے چوسر بھی نہ کھیلے تھے کہ دل ہار چلے ہو
بیکسوں کو بھی مری مرنیکا غم ہی طاہر    روتے ہیں دیدۂ جوہر کہ وفادار چلے

سامان بزم عیش رہے جشن جم رہے    یوں رہتے ہیں جہاں میں جسطرح ہم رہے
نام خدا جو ہاتھوں میں مہندی لگائی ہے    خون شہید ناز بھی زیب قدم رہے
او مست ناز زر کے طلبگار ہم نہیں    آزاد ہیں ادھر بھی نگاہ کرم رہے ہو
فکر رساند ادنشان از دہان یار    طاہر بیافتیم بملک عدم رہے

وہ دوڑ کر نہ چلیں جسم زار باقی ہے    ابھی ادبھنے کو دامن سے غبار باقی ہے
بچھی ہیں راہ میں انکھیں ہیں کیا کروں سجدہ    کہیں بھی نقش قدم ای نگار باقی ہے
بڑھا چکے ہیں میرے سوگ میں وہ سب یوں    گلے میں اشک مسلسل کا ہار باقی ہے ہو

دو زار ہوں کہ نہ سمجھا میں وقت جانے دری — یہ ہاتھ ہے کہ گریباں کا تار باقی ہے
نہ کی کسی نے توجہ تو پاس کیا طاہر — ابھی عنایت پروردگار باقی ہے

---

دل لیکے ستم کرتے ہو کچھ دھیان نہیں ہے — یہ عہد یہ اقرار یہ پیمان نہیں ہے
کہتے ہیں کسی دوست کسے کہتے ہیں دشمن — دیوانہ ہوں مجکو تو یہ پہچان نہیں ہے
اے گل ترے دیوانوں کی ہو وضع نرالی — ثابت ہو جو دامن تو گریبان نہیں ہے
ارباب صفا کو ہے تکلف سے غرض کیا — آئینہ کے گھر کا کوئی دربان نہیں ہے
طاہر یہ پریشانی خاطر کا سبب ہے — شاعر تو ہیں لیکن کوئی دیوان نہیں ہے

---

عجیب شان سے وہ میری انجمن میں رہے — مقیم روح رواں جسطرح بدن میں رہے
تم ایک پھول چڑھا دو جو میری تربت پر — گل مراد میرے دامن کفن میں رہے
وہ سر بلند رہے یا خدا زمانہ میں — چمن میں سرو یہی شمع انجمن میں رہے
دکھا دو جلوۂ عارض نکل کے پردہ سے — بہار ہو جو یہ گلدستہ انجمن میں رہے
قدم جو آسے جناب صفیر کے طاہر — ہزار لطف سخن محفل سخن میں رہے

---

ابرو کا جواب اے بت عیار کہاں ہے — اس کاٹ کی اس گھاٹ کی تلوار کہاں ہے
دل آپ کے مانند کدر نہیں اپنا — اس آئینہ میں دیکھئے زنگار کہاں ہے
موہوم ہے مانند کمر عشق کمر میں — ڈھونڈو تو ہمارا بدن زار کہاں ہے
ابرو کا لیا نام تو جھنجھلا کے وہ بولے — لانا تو مرا خنجر خونخوار کہاں ہے
بیفائدہ طاہر در مضمون کو نکالا — ان موتیوں کا کوئی خریدار کہاں ہے

---

دلکو جواب دینے دو وحشت اسی کو ہے — کچھ گلا نہیں ہے شکایت اسی کو ہے
صبح شب فراق سے سرکار پوچھ لیں — اختر شمار ہوں میں کی صداقت اسی کو ہے
طاہر مجھے عزیز فن شعر کیوں نہو — میرکا شعور اسی کو ہے شہرت اسی کو ہے

---

احسان تری یاد کا زنہار نہ لیں گے — مرجائینگے ہچکی مگر اک بار نہ لیں گے
ایسی ہی نحوست ہے تو پھر صبح کہاں کی — ہم نام اگر کوئی نام شب تار نہ لیں گے
قطعہ
ہم کہتے لئے الوسب [illegible] طاہر — کیا مہر وفا [illegible] بیمار نہ لیں گے

انتخاب

# دیوان حضرت شاد عظیم آبادی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کوئی پہونچا نہ تا مقصود سبحان الذی اسریٰ
کھلا ہے شہسوار لو کشف پر سر ما ادریٰ

بتا دے شاد کو بھی رمز دار علم الاسما
خدایا داور الٰہی لنا من امرنا رشدا

اندا آیا سمجھ جانے فنا اک عمر ہے دل میں
بچا لے اے امید یکساں ہی عالم تجھ سے

شمال قطرہ جب کھوں قسم دریائے رحمت میں
ہوں خوش ہو کے بسم اللہ مجریہا و مرسیہا

بصیرت کو مری معراج ہو صدق محمد کا
پڑھا ہے خود سبق علم الیقین ہر ما ادریٰ

مٹا دے دل سے وحشت نمرۂ انسانیں داخل کر
تو اسے بھی ہی لون کلام جو مقصود ہے میرا

کہاں تک فی کہا لو خون انصاف اک ذرا سوچو
خس و خاشاک کے ڈھیر کبھی رکتا نہیں دریا

نوا سنجو مرے نغموں کا محل ہے عرش اعظم پر
خوش آواز و سے پوچھے یہ جا کہ مرا نالا

ہی آخر ہوا پوچھو کہ ہو نالہ مشیت کیں
گلہ ہے شاد قسمت کا نہ تدبیروں کا ہے شکوا

اگر مرتے مرتے لب پر نہ تیرا نام آئے گا
تو اس مرنے سے ہرگز ہم کے کس کام آئے گا

کہاں سے لاؤں صبر حضرت ایوب اے ساقی
خم آئیگا صراحی آئیگی تب جام آئے گا

ہی لگی اجل کو نہ تخوا ہو کی طرح نالا
گر الیکن آج قاصد یار کا پیغام آئے گا

عطا کی جو تجھے پیر مغاں نے لی بھی لے لیجئے
یہ کیا سوچا ہے تو نے تجھ پہ کیوں الزام آئے گا

لگی ہو تجھ کو آخر نالہ سر گشتہ دل میں
وہاں تیری طرح جو جائے گا ناکام آئے گا

پڑا ہے سلسلہ تقدیر کا صیاد کے بس میں
چمن میں اے صبا کیوں کر اسیر دام آئے گا

گلی میں یار کی اے شاد سب مشتاق بیٹھے ہیں
خدا جانے وہاں سے حکم کس کے نام آئے گا

وہ شوق وصل کرتے ہیں دریا نہ فرصت کیا
انہیں کا فیض ہے بیکیا مری محبت کیا

بسی ہوئی ہے امیدوں کی اک نئی دنیا
اسی کی شان ہے اتنے سے دل کی وسعت کیا

یہ کچھ نئی نہیں مدت سے ہوتی آئی ہے
اگر نہ مار رکھا ہے تو وہ محبت کیا

لو دنیا میں ہی ہر ایک ان عاشقوں میں آن بل
مجھی کو ہو کرنے کی تری عنایت کیا

تو کیا ہیں اور کسی کیطرف بھی ہوں منسوب
بچائے گی نہ مجھے آپ کی شفاعت کیا

زباں پہ قابو ہیں جو منہ میں آئے بک جائے
مرے زمانہ کی اے شب وا دمیت کیا

ہم سے نہ حق ادا ہوا عشق کرشمہ ساز کا
شکوہ کریں تو کیا کریں جانِ بہانہ باز کا

بوسۂ سنگِ آستاں مل نہ سکا ہزار حیف
آگے قدم نہ بڑھ سکا ہمت سر فراز کا

اے دل مضطرب سنبھل وقت سوال بھی تو ہو
ہم کو بھی نام یاد ہے اپنے گدا نواز کا

جلوۂ حسن کیطرف دیکھ تو کچھ پتہ ملے
جانے دے ولولہ نہ پوچھ عاشق پاکباز کا

پیر مغاں کے معجزے دیکھ چکے ہو واعظو
تم نہ پیو جو مے تو خیر حکم تو دو جواز کا

تیغ جفا کے سامنے بیٹھ رہیں جھکا کے سر
ہم بھی نماز ادا کریں وقت جو ہو نماز کا

خاک بہت سی چھان کر دشت جبل سے ہم پھر آئے
[illegible] و تپہ ملا نہ آہ قافلۂ حجاز کا

ہجوم شوق سے پانی ہوا لہو میرا
یقیں ہے ساتھ نہ دے گی اب آرزو میرا

وقار کچھ تو شہیدوں میں کھلے تو میرا
دکھا نہ غیر کو کھولا ہوا لہو میرا

وہ قتل کر کے مری لاش سے یہ کہتے ہیں
تڑپ رہا ہے کہ منہ دیکھتا ہے تو میرا

کہا یہ روح نے تن سے وداع ہوتے وقت
مرا اسلام ہے اب ہیں تری نہ تو میرا

بہا کے اشکِ ندامت کسی کو یاد کیا
یہی نماز ہے زاہد یہی وضو میرا

عظیم آباد سے نکلوں کسی طرح اے شاد
دل اب لہو کئے دیتی ہے آرزو میرا

کچھ تعجب نہیں آنکھوں نے اگر مان لیا
دل نے دیکھا نہیں اس پر تجھے پہچان لیا

درد دیتا ہے جو ساقی تو تردد کیا ہے
جام پر دامن تر رکھ کے ذرا چھان لیا

زہر کیا چیز ہی اک گھونٹ دو اے ناصح
میں نے جس بات کو اب ٹھان لیا ٹھان لیا

خون کی چھینٹیں جو اڑیں حلق بریدہ سے کہیں
اوس نے دامن کو عجب ناز سے گردان لیا

توڑ کر پائے تعلق کے در پر بیٹھے
خوب جب ہم نے بیابان جنوں چھان لیا

جب قیامت کی کڑی دھوپ سے عاجز ہوئے ہم
سایباں دامن رحمت کا ترے تان لیا

رکھ کے پشتارہ گناہوں کا چلے سوئے عدم
اس سفر میں نہ زیادہ کوئی سامان لیا

ہیں فدا لغزش رفتار پہ اپنی اے شاد
دور سے دیکھ کے اس نے مجھے پہچان لیا

رجوع کرلیں ہوس میں عشق کو ترکیب سمجھا
رہے اے ہو سمجھ کہ مفرد کو مرکب سمجھا

کچھ شکایت نہیں یہ بھی مری قسمت ساقی
تو بھی پیمانہ خالی کو لبالب سمجھا

نامۂ شوق ترا شیخ نے دیکھا نا حق
آپ جیسا ہے اسی طرح کا مطلب سمجھا

استعارات ہیں یہ تیری اداؤں کی بنا
یہ سمجھ ہی جو مری ٹھیک تو میں سب سمجھا

جسطرح ہو شب فرقت کو گذار دل ہنسکر
اب تو میں نے بھی اسی بات کو اب سمجھا

درد جس نام سے بڑھتا ہے اسی کی رٹ ہے
میں دل رنجیدہ کا نہ مطلب سمجھا

کون پردہ میں پڑا ہے ہی نہیں یہ کھلا
کس پہ یہ دست درازی ہے نہ مرحب سمجھا

خود بخود کھنچ گئے شاد ادھر میرے قدم
آج میں اوسکے خط شوق کا مطلب سمجھا

تکلف کیا شہیدان جفا کے خون گردن کا
نہ آلودہ کیا دامن اگر اون پاکدامن کا

کوئی صہبا کشی میں طاق کوئی ہے مے پرستی میں
خرابات مغاں میں جمع ہے استاد ہر فن کا

نمو ہی جسم ظاہر کو یہاں وران جسم باطن کو
اگر سمجھو تو پیری میں بھی ہے عالم لڑکپن کا

خزاں کے ہاتھ سے آسودگی دل کو نہیں ہوتی
ہمیشہ لالہ کو رہتا ہے کھٹکا اپنے دامن کا

گلو بلبل سے آتی ہے بہار اب تو سنبھل بیٹھے
قریب آیا زمانہ نالہ و فریاد و شیون کا

نظر بازی کا تیر آسماں کی خوف رہتا ہے
لگے رہتا ہوں سائے پہ ہمیشہ سایۂ دامن کا

وہ زلف مشکبو لپٹی نہ ہو کانوں کے بالوں سے
سبب کھلتا نہیں اے شاد اپنی دیکھی الجھن کا

کوئی سبب نہیں دشمن ہو کیوں فلک تیرا
اس امر خاص میں اے دل بجا ہے شک تیرا

کروں بچھے مباہات کسطرح اے دوست
ہوا نظیر نہ دنیا میں آج تک تیرا

مقام رشک ہے کیونکر تجھے پکاریں شاد
بہت سے ناموں سے ہے نام مشترک تیرا

دام ہاتھوں نہیں لئے تاک میں صیاد آیا
پھول کھلنے بھی نہ پائے تھے کہ میں یاد آیا

کس کی کس سے نہیں شرمندہ ہوئی دیدۂ شوق
تو جو ہنگامۂ محشر میں مجھے یاد آیا

خیریت بلبل شیدا کی خدا سنو اے
آج کیوں باغ سے روتا ہوا صیاد آیا

شاد ایسے میں نہ توڑا تھا کھلے کو میں نے
پھول پر ہاتھ پڑا تھا کہ دل یاد آیا

دل اس گلی میں جاکے نہ لوٹے سبب رہا
ذرہ کی کیا بساط نہیں جا کے دب رہا

گستاخ تھا پہنچ گیا پروانہ شمع تک
میں بدنصیب تھا کہ مجھے مانع ادب رہا

طوفاں کا ظلم ایک طرف موج اک طرف
جس وقت تک حباب رہا جاں بلب رہا

زاہد ہے جب سے تو تو زباں بچ سے خوگر جور
نیت ہوئی خراب تو ایماں کب رہا

اے شاد بعد مرگ ہے دل پر مجھے عجب
کیونکر عدم میں جا کے یہ دنیا طلب رہا

ہے گا ورد زباں اوروں کو نام تیرا
سند ہوا فصحا کے لیئے کلام تیرا

ہوئے خموش لیا جب کسی نے نام تیرا
خوش اعتقاد ہیں کرتے ہیں احترام تیرا

مطیع عشق بنایا ہے ایک عالم کو
کہاں کہاں نہیں جاری ہے حکم عام تیرا

وہ ولولے نہ رہے وہ صفائیاں نہ رہیں
مگر دلوں میں نہیں اندنوں مقام تیرا

نہ اضطراب ہے باقی نہ بے قراری ہے
نہیں تو موت نے بھجوا دیا پیام تیرا

مجھی کو آکے ترے جا کے بھول جاتے ہیں
جو نام صبح سے رٹتے ہیں تا بہ شام تیرا

تو ہی بتا کہ رسائی ہو شاد کی کیونکر
کمند آہ سے اونچا بہت ہے بام تیرا

دل کو لے یار سمجھ عاشق شیدا اپنا
دیکھ اس آئینے میں بے پردہ تماشا اپنا

ہر طرف ہے وہی ہر شے میں ہے جلوہ اسکا
ترک نعمت جو کروں ترک ہے گویا اسکا

چشم بینا میں کہاں کھپتی ہے وہ رنگی بہار
گل جو کھلتے ہیں تو ہنس دیتا ہے شیدا اسکا

نہ ملے گا کبھی - یہ سر بھید ہو نا ہے بر و
ڈھونڈھ لیگا کسی تدبیر سے جویا اسکا

اپنی ناکامی کا کیا ذکر مگر حشر کے دن
کیا قیامت ہے کہ منہ دیکھیگی دنیا اسکا

ہو خفا اس سے تو جائے کدھر اسکا عاشق
باغ اسکا ہی جو اے شاد تو صحرا اسکا

پھر خضر کیا تیری یکتائی میں پیدا ہوتا
تجھ سا ہوتا جو کوئی وہ بھی تجھی سا ہوتا

جسم خاکی کے تعلق نے گرانبار کیا
کاش میں راہ میں تیری تن تنہا ہوتا

میں تو اک حسرت و اندوہ کا پتلا ٹھہرا
بھول جاتا تجھے پر تو تو نہ بھولا ہوتا

تیری غفلت کا جو دھیان آتا ہے دل کہتا ہے
بھولتا میں بھی اگر تو نے مجھے بھولا ہوتا

زندہ الفت سے قوی ہوئی ہے روح اس تن کی
اور بڑھتا یہ مرض شاد تو اچھا ہوتا

ہو شاد وہ وقت کہ عالم میں تو ہی تو ہوگا
جدھر کو آنکھ اٹھاؤ مقام ہو ہو گا

کبھی تو آپ کے حسرت زدہ سمجھ لیں گے
جواب ہم تیری باتوں کا کیا ابھی پوچھیں
خیال رنج نہ ٹوٹے گا اجازت گفتار
کبھی تو یاد کرو وہ بھی دن کہ جب ای شاد

آسمان نے بھی اسی چال کو مانا ہوگا
سو رہے چھپتی ہے جو آتا ہے عدم کا مذکور
زندگی تک فقط اے شاد عداوت کرلے

جہانیں پھیلے ہیں جتنے مذہب اک میں آخر کا م
امانت ہم نے سونپی تو قضا جب آکے نالاں ہو
حضور میں کہ سماں بہار میں بغل میں ساقی ساقیض گستر
کبھی ہم واعظوں سے الجھے نہ لے ناصح کے دکھو نوڑا
ابھی تو محشر کا حال سنکر دلوں کو کچھ تو ہے سہارا
ابھی تو نالہ کی آرہی ہے کہ مفت بیگانہ میں پھنسا یہ
اٹھے کبھی مست ہو کے ساقی جھکے کبھی جا کے پائے خم پر
ڈرا تعجب ہے شاد پیر ہو وہ شاد سب جستجو سنتے ہیں

زمانہ چاہیے دلکو کہ حاصل ہو نیاز اوسکا
حدی مجنوں کی تیرے بار خاطر ہو تو ہو لیلے
چھوڑے جستجوئے یار خضر شوق سے کہہ دو
جہاد و مہر میں بھی فرق کرنا سخت مشکل ہے
نگاہ فتنہ جو کو آج تک بھولا نہیں ہوں میں
کہاں تاب طاقت ہے کہ ہم قفل دہن کھولیں
دل اک محفل نشیں کے ساتھ مدت سے ہے آوارہ
اب اسکا ذکر کیا قاصد پہ جو گذری وہ ہو گذری

کبھی تو مدعا اظہار آرزو ہوگا
خدا کو علم ہے کیا طرز گفتگو ہوگا
ترا غبار مجھے سرمہ گلو ہوگا
بغل میں دفتر غم یار روبرو ہوگا
چلتے چلتے یہ ہے تاکید کہ آنا ہوگا"!
موت کہتی ہے مقرر تجھے جانا ہوگا
میرے مرجانے پہ مدراج زمانا ہوگا

دست مدعا بر آیا نہ کچھ دلبلوں سے کام نکلا
جو سب عاجز تھا اس گلی میں انھیں عدو کا نام نکلا
بڑے تکلف سے آیا ساغر بڑے تجمل سے جام نکلا
نہ سخت باتیں نہ باتیں ائیں نہ تلخ منہ سے کلام نکلا
کہاں عدو یوں نکاله پھیکا نہ جو وہ کبھی شور علم نکلا
سنیگا عالم کوئی ان اسکی جو لیلے دلکا پیام نکلا
جو آئے مسجد سے میکدہ میں وہی سجود قیام نکلا
اسی کو سمجھے تھے لاابالی وہ شیخ بیت الحرام نکلا

بہت دیر آشنا ہے اے جبیں شوق ناز اسکا
اٹھاتی ہیں مزا صحرا نوردان حجاز اسکا
کسی دن خود لگالے گی پتہ عمر دراز اسکا
وہ خود چاہیں تو ہو عاشق کو حاصل امتیاز اسکا
وہ سفاکی وہ بیباکی وہ چالاکی وہ ناز اسکا
خزانے کیطرح دلمیں لیئے بیٹھے ہیں راز اسکا
پتہ کچھ ڈھونڈھ کر کھیں مقیمان حجاز اسکا
نہ کہنا اس خبر کو شاد سے دل ہے گداز اسکا

ہے تو مری چشم حیرت کا سبب درد دل نہیں کہنا
آفت افشا وہ ہتھیلی سے انکا شرما کے چھپانا آنکھوں کو
ہم باغ میں ناحق آئے تھے بلبل کی حکایت کیا کہیے
سن اپنے دل نالاں کی آہیں بیکار بگاڑیں کام اپنا
دل اپنی طلب میں صادق تھا گھبرا کے سوئے مطلوب گیا
احوال جوانی پیری میں کیا عرض کروں کہ قصہ ہے
کیا اسکا سبب تیغ حسن و لیکن واقعی ایسے تھیں آئے
طاقت تو کہی آنکھ تک ہے تصویر کا عالم رہتا ہے
مشہور ملقب شاد سے تھا عقف سے اسکے تنگ تھی

ازبسکہ ہے نام تیری فرقت کا
حال دل سب بیان کروں کیونکر
کہتے ہیں اس جہاں کی صورت کو
عیش و عشرت کہاں نصیب لے شاد

جب اہل ہوش کہتے ہیں افسانہ آپ کا
سینے میں جلا حباب لادوں تب تا قفس خود ٹوٹ گیا
یہ خیال چاہیے ناز کو گو محل سمجھ لے حجاب کا
کہ ہے عاشقوں کی بھلی کہی یہ امنگ ہے تیری عشق میں
جو امیدوار ہو وصل کا کہو اس جہاں میں وہ خوش کیا
وہ جو مٹ گئے تھے آسیا میں وہیں تک نہ پڑی جا کر
یہی آرزو ہے ملیں اگر مجھ شاد مجلس وعظ میں

سراپا پاس ہوتا جا سراپا ورد ہوتا جا

تو غفلت میں ہی اوقات بسر کے عمر گریزاں کچھ نہ کیا
تکلیف کسیکو گر سوچی تو اس میں تکلف کیا نکلا

وا نہ ہوئیں دہا کر منہ سے اپنے کچھ سوچ کے انکا بہانا
برچھی کا ادا کی چل جانا اور تیر نگہ کا رہ جانا
منقار کو رکھ کر کلیوں پر بلبل اپنی زباں میں کہنا
وہ ظلم کریں یا جور و ستم آئے شاد ہمیں تو سہ جانا

دریا سے یہ موتی نکلا تھا دریا ہی میں جا کر ڈوب گیا
وہ طرز نئی وہ ٹھاٹ گئی انداز گیا اسلوب گیا
بہیں تا ہوا آیا تھا یہاں جب یہاں سے گیا مرعوب گیا
رہ آخر شب کی آہ گئی وہ نعرہ یا محبوب گیا
صد شکر جدائی محفل سے آخر وہ سگ معیوب گیا

کچھ ٹھکانا ہے اس مصیبت کا
حشر کل ایک دن ہے مہلت کا
پھول چڑھا ہے تیری صورت کا
ساتھ رہتا ہے اب تو حسرت کا

ہنستا ہے دیکھ دیکھ کے دیوانہ آپ کا
اک عمر سے تھی تکلیف جسے کل شب کو وہ قیدی چھوٹ گیا
مری آہ نے کیا سنی اگر تو نکل عبث ہے نقاب کا
کہ وہ کام کرتے ہیں شیب میں جو مقتضائے شباب کا
کہیں آستان پہ ناز کی کہیں تکر رہے حجاب کا
نہ کرے شکر ثواب کا نہ گلہ کریں گے عذاب کا
کہیں اس نے کانیں چھلکے ہم کو جلا کیا ہی جناب کا

جہاں تک بن پڑے اے جسم لاغر زرد ہوتا جا

جانے کا دنیا سے گئی ہی نہ جانے کا سماں کچھ نہ کیا
حیران رہے گر قاتل کو تو دیدہ حیراں کچھ نہ کیا

کسی طرح سے تم آئے اور نہیں خیال اپنا
نگاہ ناز نے تفصیل تک نہ کرنے دی
امید وصل نے کس کس کے گھر کیے نہ تباہ
کبھی تو دیر تک اے چشم اشک خوں رولے
کوئی تو روئے گا اے شاد اپنی محنت پر
نکلجائے گا کدن جو حصہ امیدواروں کا
بیابان جنوں میں رہ گئی منہ دیکھکر آخر
خیال یار کہتا ہے کہ دل نے جان از خود دی
نہ چھیڑو داستان ہجر کو دیوان محشر میں
بہت توڑا ہے دل اے شاد تب حسرت ہوئی حل
جو اپنے آپ میں میرا دل حزیں ہوتا
بہت سے شک ترے دیدار میں بتا گئے
کیا زباں نے مری بیخودی میں شکوہ یار
جو شوق وصل مٹاتا دل فراق نصیب
ہمیشہ غنچہ خاطر مرا کھلا رہتا
نالہ فرقت میں بے ہراس کیا
دست وحشت کا ہو کھلا یارب
زیست کو اپنی موت سمجھے ہم
عقل سے بڑھ گیا جنوں اپنا
نقد الفت ہے اب نہ درہم و داغ
دن بھی تھا نور کا کہ جو پر جوش ہوئی دھوپ
جلوہ ترا دیکھا کہ جو خاموش ہوئی دھوپ
مضمون سر افرازی پاپوش ہوئی دھوپ

ضرور چاہیے ان سے بیان حال اپنا
ہزار حیف کہ مجمل رہا سوال اپنا
مگر ہمیں یہ خدا کچھ نہیں ملال اپنا
بچا رکھے تو خدا کے لیے نکال اپنا
کرنی تو یاد کرے گا کبھی کمال اپنا
دعائیں کھولدیں گی مدعا پرہیزگاروں کا
نہ پیچھا کر سکی اے گرد تو چابک سواروں کا
کسی پہلو قصور اسمیں نہیں ہم غمگساروں کا
خدا کے واسطے پردہ نہ کھولو شرمساروں کا
کیا نقصان خود اپنا کیا بگاڑا امیں یادونکا
تو کچھ مقام تردد نہ تھا کہیں ہوتا
کہیں کا میں نہ رہا تھا اگر یقیں ہوتا
بڑا غضب تھا اگر کوئی نکتہ چیں ہوتا
تو مستحق صد احسنت و آفریں ہوتا
جو شاد بزم میں حافظ کا ہمنشیں ہوتا
کچھ فلک کا نہ دل نے پاس کیا
پرزے پرزے مرا لباس کیا
موت پر زیست کا قیاس کیا
ہوش نے اور بے حواس کیا
سب کچھ اے شاد تو نے ناس کیا
اب چار طرف دیکھ کے خاموش ہوئی دھوپ
موسیٰ کی طرح گر کے ہی بیہوش ہوئی دھوپ
تارے جو گرے چھوٹ کے زرپوش ہوئی دھوپ

۱؎ مراد از حکیم سید احمد شاہ مرحوم

عشوہ و لگاوٹ ازادہ۔ ذبح کرے جو بے چھری
قوت عزیز ہو گیا اس کا محال ہے وجود
نرگس پر خمار پیار کرتی ہے کام زہر کا
طول کلام ہے محل شاد اگرچہ عیب ہے
ڈھونڈھتے ہوگئے اگر ملکوں ملکوں تھکے نہیں نایاب ہو گئے ہم
حیرت و حسرت کا مارا خاموش کھڑا ہوں ساحل پر
کہ دلمیں تڑپتے جی بھر کر یہ ضعف نے مشکلیں کر دی ہیں
اے شوق تیرے کچھ تو ہی بتا اب تک یہ کرشمہ کچھ دکھلا
مرغان قفس کو پھولوں نے اے شاد یہ کہلا بھیجا ہے
دل ہی میں لیجیے صبا دل کی ان آرزو کو ہم
اول سے پیام پر دو تو تھے تو ہیں بہت مگر
اشک بہائے جس جگہ اٹھتے اوس مقام سے
سینہ تنگ ہو گیا دامن دشت سے فزول
شاد ہست ہیں غفلتیں نیم میں اہل بزم کو
قابل بیاں کے ہجر کی روداد بھی نہیں
بد عہد ہی بلکہ دل آزار وہی ہیں ؟
نعمت ہیں حسرتیں جو دلا انتہا کی ہیں
آنکھیں دیکھو کہ اب تک غفلتوں سے کام لیتی ہیں
نکلکر دلسے جب دم آہ سینے میں اٹکتی ہے
ہوا ناسور سینے میں تو دل ہنس ہنس کے یوں بولا
گریباں پھاڑنا سیر چمن ناحق سکھاتی ہے
نظر بھر کر کہاں ساقی کی آنکھیں دیکھنے پائیں
نشے غم میں کھنچا تاکتا ملے شاد یا قسمت

تا زور دشمن و قار رحم کی جسکو ہے قسم
چھٹنے پائے طے کیے طے ہوئی منزل عدم
بادۂ خوشگوار میں گھول دیا کسی نے سم
سکھتے کچھ اور حال دل حیف گذر گیا قلم
ٹھہری جسکی حسرت و غم اے ہم نفسو وہ خواب ہیں ہم
دریائے محبت کہتا ہے آ کچھ بھی نہیں پایاب ہیں ہم
جو بند آتش پر ہو چڑھا سیماب بھی وہ کامیاب ہیں ہم
رہم ہیں یہ دل بیتاب نہاں یا آپ دل بیتاب ہیں ہم
آ جاؤ جو تمکو آنا ہو ایسے میں ابھی شاداب ہیں ہم
دو گے پیام کچھ طرہ مشکبو کو ہم
رنگ رکھیں کہاں تلک جان بہانہ جو کو ہم
آج تلک بچائے ہیں عشق کی آبرو کو ہم
دل میں بہت لیے رہے عشق کی ہاؤ ہو کو ہم
دیکھیے کہی غزل کسی مطرب خوش گلو کو ہم
سچ پوچھتے ہیں آپ تو اب یاد بھی نہیں
سب کچھ ہیں۔ مگر پھر کے غمخوار وہی ہیں
آخر نشانیاں یہ کبھی آشنا کی ہیں
نہیں دیکھو کہ بے دیکھے انھیں کا نام لیتی ہیں
مریضان جفا جھک کر کلیجہ تھام لیتے ہیں
ادھر ہم کام کرتے ہیں ادھر انعام لیتے ہیں
انھیں ہاتھوں سے میکش میکدہ میں جام لیتے ہیں
یہ تہمت مفت کی رندان مے آشام لیتے ہیں
اگر کچھ لے سکے نام راحت و آرام لیتے ہیں

میں اور اسیر لالہ و گل بہار میں ‌ ‌ ‌ کیسی بہار آگ لگا دو بہار میں

ناز کرشمہ ساز کیوں غمزہ دلنواز کیوں ‌ ‌ ‌ سب تو ہیں تیرے مبتلا اسپہ امتیاز کیوں

ہم سے اگر ہوا نہ ضبط ہم نے کیا جو کچھ کیا ‌ ‌ ‌ ہمسے اگر چھپا تو تو ہمسے بیان راز کیوں

قامت فتنہ خیز کو خواہش حشر کس لیے ‌ ‌ ‌ بازئی نو کی فکر میں نرگس نیم باز کیوں

اسکے اجاڑنے کی فکر خود ہمیں یہ تو لوں سے تھی ‌ ‌ ‌ دل لٹکا ہے عدو ہوا نالہ جاں گداز کیوں

شاد سخن کی جان ہے بادہ و نغمہ و سرود ‌ ‌ ‌ آپ تو شعر کہتے ہیں آپ کو احتراز کیوں

جسم کا ساتھ چھٹا آپ سے باہر ہم ہیں ‌ ‌ ‌ اب تو اپنے لئے اک غیر سے بدتر ہم ہیں

زندگی جنکے سبب سے تھی وہ سب چھوٹ گئے ‌ ‌ ‌ آج تک عالم اسباب میں کیونکر ہم ہیں

تھک گئے پاؤں گئی دربدری شکر خدا ‌ ‌ ‌ اب یوں ہی تا بہ قیامت ترے در پر ہم ہیں

حسن و عشق ایک ہیں ظاہر میں فقط ہیں دو نام ‌ ‌ ‌ یہ اگر سچ ہے تو کیا اسکے برابر ہم ہیں

تا قیامت رہے آئینہ سلامت یارب ‌ ‌ ‌ ہر حسیں کہتا ہے یہ دیکھ کے سکندر ہم ہیں

کان مشتاق ہیں آنکھوں کی طرح مدت سے ‌ ‌ ‌ دید و آواز کہاں پردے کے اندر ہم ہیں

دشت امید کی جب جو بڑھاتا ہوں قدم ‌ ‌ ‌ موت آہستہ یہ کہتی ہے کہ سر پر ہم ہیں

عقل سے سلسلہ جو پوچھی تو پکارا یہ جنوں ‌ ‌ ‌ وہ تو بھٹکی ہوئی خود پھرتی ہے رہبر ہم ہیں

دل یہ کہتا ہے ہمیں دیکھ کے کہتا ہوں یہ بزم جا ‌ ‌ ‌ قدرت صانع مخلوق کے دفتر ہم ہیں

پھر تو ہو جائینگے بیکار جہاں میں تھکنے ‌ ‌ ‌ شاد ارزاں ہیں جبھی تک کہ میسر ہم ہیں

الفت میں تری پاک ہر الزام سے ہم ہیں ‌ ‌ ‌ دل پاس نہیں ہے تو بس آرام سے ہم ہیں

جس چیز کو کہتا تھا برا صبح کو واعظ ‌ ‌ ‌ بدنام ہیں وہی چیز بہت شاد سے ہم ہیں

افراط سے پیتے ہیں جو کچھ ہو کم ہے ‌ ‌ ‌ شرمندہ بہت میکدہ و جام سے ہم ہیں

جو منہ سے نکل جائیگی کس سے نہ پتہ کبھی ‌ ‌ ‌ اتنا ہے کہ آگاہ ترے نام سے ہم ہیں

واعظ کو مذمت کے سوا کچھ نہیں آتا ‌ ‌ ‌ واقف ترے مجموعہ احکام سے ہم ہیں

بد نفس تکلف سے مگر شاد کریں کیا ‌ ‌ ‌ مجبور ہیں مشہور اسی نام سے ہم ہیں

رسوا ہیں کچھ حد نہ رہی تیری راہ میں ‌ ‌ ‌ حد ہے کہ خود ذلیل ہوں اپنی نگاہ میں

اپنی ہستی کو غم و درد و مصیبت سمجھے — موت کی قید لگا دی ہے غنیمت سمجھو
تکیہ و قعدہ ہے سب جسکے پڑے ہیں تہ خاک — حشر کا دن جو نہ آیا تو قیامت سمجھو

نقاب اکدن الٹ دینا تھا اس روئے دلارا کو — ہم اپنا سا بنا لیتے کبھی تو اہل دنیا کو
کرم پیر مغاں کا جھیپ ہے سب سے سوا لیکن — کلف اغیار میں دیکھا ہے ان آنکھوں سے مینا کو
نگاہ شوق مجنوں فرش سے تا عرش جاتی ہے — کہاں تک پردہ محمل چھپائے روئے لیلا کو
لباس اہل تقوی پر نہیں کچھ منحصر واعظ — کہیں کیا ہم نے کس کس بھیس میں دیکھا ہے دنیا کو
زمانہ چاہتا ہے دشمن ہمت کا برا ہو جو — گھٹا دیتا ہے اعلی کو بڑھا دیتا ہے ادنی کو
گہر کانوں کے جھک آئے ہیں اسکے روئے رنگیں پر — کہاں ہے آسماں صدقہ کرے عقد ثریا کو
جو انکو بے حجاب اے شاد دیکھا چاہتے ہو تم — جلا دو اور بھی آئینہ قلب مصفا کو

جب میں کہتا ہوں گوارا مری ذلت نہ کرو — سر جھکا لیتے ہیں کہتے ہیں محبت نہ کرو

سے عطا تری ہو کرم ترا دہ تم کہ جسیں دوام ہو — اگر اس میں کوئی کلام ہو تو بہشت مجھ پہ حرام ہو

یہ دکھی جیئے جبتک جیئے جینا اسی کا ہے — پیئے جو سیر ہو کر رات دن پینا اسی کا ہے
تصور اس رخ صافی کا رکھ مد نظر شاد ان — لگائے منہ جو آنکھ کو آئینہ اسی کا ہے
یہ بزم مے ہے یہاں کوتاہ دستی میں ہے محرومی — جو بڑھ کر خود اٹھا لے ہاتھ میں مینا اسی کا ہے
قدم اپنا فراز ہمت عالی پہ رکھتا جا — جسے کہتا ہے زاہد عرش یہ زینا اسی کا ہے
بمیکدہ میں پنجشنبہ بیٹھکر جس کا — جو مینوشی میں کرے صبح آدینا اسی کا ہے
کدورت سے دل اپنا پاک رکھو شاد دیکھی کہ — کہ جسکو منہ دکھاتا ہے یہ آئینہ اسی کا ہے

بدلی وہ وضع طور سے بے طور ہو گئے — تم تو شباب آتے ہی کچھ اور ہو گئے
دیکھا کئے وہ مست نگاہوں سے بار بار — جبتک چلی شراب کئی دور ہو گئے
ہر چند شاد بے خبروں میں نہ تھے مگر — راضی تری رضا پہ بہر طور ہو گئے

سیر کر سیر جو ہے دیدۂ بینا باقی — جبتک آنکھیں ہیں جبھی تک ہے تماشا باقی
تجھسے مایوس ہزار دل ہی خدا ہوں لیکن — تو سلامت ہے تجھی سے ہے تمنا باقی
جلوۂ یار کا ابتک بھی وہی عالم ہے — تجھسے طور نہ باقی ہے نہ موسی باقی

نہیں کرتے اچھا ذکر کبھی نسبت مجنوں کا
سمجھ لینگے اگر منزل تک ہم اے شاد جا پہنچے
نگاہباں ہیں کچھ لیے ادا و ناز اُن سے
خدا کی شان کہاں میکدہ کہاں واعظ
تجھی کو نزع میں پوچھا ترے خموشوں نے
جنھیں نصیب ہوئی ہے تمھاری ہم بزمی
نظر اُٹھانے ہیں ہوتا ہی باز پُرس کا ڈر
مرے کلام کا جنکو مزا نہیں اے شاد
بھلا منظور ہوا اپنا تو خدمت کر فقیر ولسا کی
جہاں میں ہر طرف حُسن و جمالِ یار کا محل ہے
گذرگاہ جہاں میں اور سب ایک کب ہیں
قضا چھٹنے نہ دے اسکا تو کچھ چارہ نہیں لیکن
میں ویرانے کو اپنے جانتا ہوں تختہ شادی
اگر کے دوش پہ کیونکر نہ زلف ناز کرے
یک اشارہ نہیں تھا نہ غیر محفل میں
کچھ اور بزم میں اپنی دعا نہیں ساقی!
کہیں تو جام دھرا ہے کسی طرف ساغر
بہت دنوں سے ہی خالی فقیر کا کشکول
شراب جام میں دی تو نے ساقیا یا زہر
ہم اپنے آپ نہیں جب تو ہونگے غیر کے کب
احوال ہی بر ہم اعضا کا اس دل کے شہات یا نہیے
سب تہ دل کے کب فقط اے آہ نہ مشکل میں ہے
جذب بلبل کھینچتا ہے اک طرف اک سو صبا

چھپائی جاتی ہی الفت کے کشتوں کی خبر ہمسے
خبر تک بھی نہ کی اور بڑھ گئے سب ہمسفر ہمسے
کریگے جاتے ہیں لغزش سے پاکباز اونکے
کدھر ہیں آج وہ رندوں سے احتراز اُنکے
اخیر وقت جب آیا چھپے نہ راز اُنکے
زمانے بھر میں ہیں مشہور امتیاز اُنکے
جھکائے رہتے ہیں گردن کو سرفراز اُنکے
یقین مان کہ دل ہی نہیں گداز اُنکے
قضا کو روک دیتی ہے دعا روشن ضمیروں کی
ٹھکانے سے رہے کیونکر طبیعت گوشہ گیروں کی
سٹے جاؤ کبھی تو کوئی سُن لیگا فقیروں کی
ہلا دیتی ہیں دل صیاد کا آہیں اسیروں کی
خدا آباد رکھے شاد ڈیوڑھی ان امیروں کی
اُسی کے ہاتھ ہے وہ جس کو سرفراز کرے
اُن اہلِ دل کی خدا زندگی دراز کرے
تری نگاہ کو اللہ پاکباز کرے
کدھر جھکائے سر اسیاں کدھر نماز کرے
بس اب نگاہ کرم وہ گدا نواز کرے
کسے دماغ ہے کون اس کا امتیاز کرے
زمانہ شاد ہم ایسوں سے احتراز کرے
لشکر میں تلاطم برپا ہے سودا کے ہاتھ ہمسے
کشتی سے ہیں امید یں آرزو مشکل میں ہے
دم گھٹا جاتا ہے بیا پھولوں کی بو گل میں ہے

یہ نہیں کہتا ہوں اے دل وصل جاناں ہے محال
رشک کرنے پر بٹھایا لا کے لب آنے پہ آہ
زندگی ہے دیکھو پیاری موت عزت کو پسند
اب بھی جو سال بھر یہ حسن میں آ ہی گئی
لے آہ تو نہ کھول سکے گی در قبول
راتیں تو اب ہیں عمر طبیعی کی بھی اخیر
سینے میں ضبط آہ سے بنتا ہے دل کا کام
بچھڑے ہوؤں سے ملنے کی ہے آرزو کہاں
فصل خزاں میں آئے دو شبنم کو باغ میں
یہ کون زندہ ہے کہ مر مر کے ہو بسر
کیا لوگوں نے سب کچھ اسراف روی سخن کرکے
مشقت کے سوا کیا حاصل کیا مشق سخن کرکے
قفس میں سوز غم سے اب اگر صیاد مر جاؤں
کسی بچے کے لب پر بھی اگر نام خزاں آیا
خط اپنے حال کا لکھ کر لفافہ میں نے یوں رکھا
ستم کو کیوں ستم سمجھوں جفا کو کیوں جفا جانو
اگر شک ہو تو پوچھو ان عدم کے آنے والوں سے
جوانی جا چکی مدت ہوئی اب تو بڑھاپا ہے
ملے کچھ چین شاید شاد دل کو دشت غربت میں
غیر کی یاد ہے نزع میں گر لے گی
مطمئن طالب دیدار ہے سوا امید پہ ہیں
خم نہ دکھلا کہ ہم بخت طبیعت میری
جلوہ گر بعد کو ہوا بخت نورانی عشق

کیوں ڈرا جاتا ہے ناداں گفتگو مشکل میں ہے
کیا سنبھالے اپنے سنبھلے آبرو مشکل میں ہے
بات نازک ہے بہت اے شاد تو مشکل میں ہے
عقبیٰ میں کیا بہار مجھے بخشوائے گی
مانا کہ جا کے دیر تلک غل مچائے گی
کیوں اے شب فراق کہاں تک ستائے گی
اس کو بھی دیکھ لیں گے اگر جی میں آئے گی
کس شوق سے عدم کی طرف روح جائے گی
بے اختیار دیر تک آنسو بہائے گی
کیا شاد سنگ دیا نہ میرے ہاتھ آئے گی
مگر بیٹھے ہیں خاموشی کو ہم قفل دہن کرکے
عدو چاروں طرف پیدا کئے ہم نے یقیں کرکے
اڑاتا خاک میری رد بہ دیوار چمن کرکے
نکالا باغباں نے اسکو رسوائے چمن کرکے
الٹ دیں خاک پر جس طرح میت کو کفن کرکے
گنہگاروں میں کیا جاؤں میں یہی سوء ظن کرکے
کسی کو بھی نہ آسائش ہوئی ترک وطن کرکے
بتا ناصح کروں کیا چارہ زخم کہن کرکے
ارادہ ہے کہ چندے دیکھ لوں ترک وطن کرکے
یہ بھی اے طرہ گیسو تیرے سر آئے گی
کیا ان آنکھوں سے وہ تصویر نظر آئے گی
ساقیا ٹوٹ کے آئے گی جدھر آئے گی
پہلے اک شکل بھیانک سی نظر آئے گی